تَذْبَحُوا بَقَرَةً قَالُوا أَتَتَّخِذُنَا هُزُوًا قَالَ

| تَذْبَحُوا | بَقَرَةً | قَالُوا | أَتَتَّخِذُنَا | هُزُوًا | قَالَ |
|---|---|---|---|---|---|
| تم ذبح کرو | ایک گائے | انہوں نے کہا | کیا تم ہمیں بناتے ہو | ہنسی مذاق | (موسیٰؑ) نے کہا |

تم ایک گائے ذبح کرو" انہوں نے کہا، "کیا تم ہم سے مذاق کرتے ہو؟" موسیٰؑ نے کہا،

أَعُوذُ بِاللَّهِ أَنْ أَكُونَ مِنَ الْجَاهِلِينَ ﴿٦٧﴾ قَالُوا

| أَعُوذُ بِاللَّهِ | أَنْ | أَكُونَ | مِنَ الْجَاهِلِينَ ﴿٦٧﴾ | قَالُوا |
|---|---|---|---|---|
| میں اللہ کی پناہ میں آتا ہوں | کہ | میں ہو جاؤں | جاہلوں میں سے | انہوں نے کہا |

میں اللہ کی پناہ میں آتا ہوں کہ میں جاہلوں میں سے ہو جاؤں۔ انہوں نے کہا،

ادْعُ لَنَا رَبَّكَ يُبَيِّنْ لَنَا مَا هِيَ

| ادْعُ | لَنَا | رَبَّكَ | يُبَيِّنْ | لَنَا | مَا | هِيَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تم دعا کرو | ہمارے لیے | اپنے رب سے | کہ وہ بیان کرے | ہمارے لیے | کیسی ہے | وہ (گائے) |

"آپ اپنے رب سے ہمارے لیے دعا کریں کہ وہ ہمیں بتائے کہ وہ (گائے) کیسی ہے؟"

قَالَ إِنَّهُ يَقُولُ إِنَّهَا بَقَرَةٌ لَا فَارِضٌ وَلَا بِكْرٌ

| قَالَ | إِنَّهُ | يَقُولُ | إِنَّهَا | بَقَرَةٌ | لَا فَارِضٌ | وَلَا بِكْرٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| (موسیٰؑ) نے کہا | بلاشبہ وہ | فرماتا ہے | بیشک وہ | ایک گائے ہے | نہ بوڑھی | اور نہ نوجوان |

موسیٰؑ نے جواب دیا، "بیشک اللہ تعالی فرماتا ہے کہ وہ گائے نہ بوڑھی ہے اور نہ جوان

عَوَانٌۢ بَيۡنَ ذٰلِكَ ‌ فَافۡعَلُوۡا مَا تُؤۡمَرُوۡنَ۝۶۸ قَالُوا

| قَالُوا | مَا تُؤۡمَرُوۡنَ | فَافۡعَلُوۡا | بَيۡنَ ذٰلِكَ | عَوَانٌ |
|---|---|---|---|---|
| انہوں نے کہا | جو حکم دیئے گئے ہو | تو بجالاؤ | اس کے بیچ | اَوسط عمر کی ہے |

درمیانی عمر کی ہے۔ پس وہ کرو جو تم حکم دیئے گئے ہو" انہوں نے کہا،

قَالُوا ادۡعُ لَنَا رَبَّكَ يُبَيِّنۡ لَّنَا مَا لَوۡنُهَا

| مَا لَوۡنُهَا | لَنَا | يُبَيِّنۡ | رَبَّكَ | لَنَا | ادۡعُ |
|---|---|---|---|---|---|
| کیا ہے اس کا رنگ | ہمارے لیے | کہ وہ بیان کرے | اپنے رب سے | ہمارے لیے | آپ دعا کیجیے |

آپ اپنے رب سے ہمارے لئے دعا کیجئے کہ وہ ہمیں بتائے کہ اس (گائے) کا رنگ کیا ہے؟

قَالَ إِنَّهٗ يَقُوۡلُ إِنَّهَا بَقَرَةٌ صَفۡرَآءُ فَاقِعٌ لَّوۡنُهَا

| لَّوۡنُهَا | فَاقِعٌ | بَقَرَةٌ صَفۡرَآءُ | إِنَّهَا | يَقُوۡلُ | قَالَ إِنَّهٗ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس کا رنگ | خوب گہرا ہے | زرد رنگ کی ایک گائے ہے | بلاشبہ وہ | فرماتا ہے | بیشک وہ (اللہ) |

(موسیٰؑ) نے کہا، "(اللہ تعالی) فرماتا ہے، بیشک وہ گائے شوخ زرد رنگ کی ہے

تَسُرُّ النّٰظِرِيۡنَ۝۶۹ قَالُوا ادۡعُ لَنَا رَبَّكَ

| رَبَّكَ | لَنَا | ادۡعُ | قَالُوا | النّٰظِرِيۡنَ۝۶۹ | تَسُرُّ |
|---|---|---|---|---|---|
| اپنے رب سے | ہمارے لیے | آپؑ دعا کیجئے | انہوں نے کہا | دیکھنے والے کو | خوش کرتی ہے |

دیکھنے والے کو خوب بھاتی ہے۔ انہوں نے کہا، "آپؑ (موسیٰؑ) اپنے رب سے ہمارے لئے دعا کیجئے

يُبَيِّنْ لَنَا مَا هِيَ إِنَّ الْبَقَرَ تَشَابَهَ عَلَيْنَا

| يُبَيِّنْ | لَنَا | مَا هِيَ | إِنَّ | الْبَقَرَ | تَشَابَهَ | عَلَيْنَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کہ وہ بیان کرے | ہمارے لیے | وہ کیسی ہے | بیشک | گائے | مشتبہ ہو گئی ہے | ہم پر |
| کہ وہ ہمیں بتائے کہ وہ (گائے) کس طرح کی ہے۔ بیشک ہم اس گائے کے بارے میں شک میں پڑ گئے ہیں | | | | | | |

وَإِنَّا إِنْ شَاءَ اللَّهُ لَمُهْتَدُونَ ۝٧٠ قَالَ إِنَّهُ يَقُولُ

| وَإِنَّا | إِنْ | شَاءَ اللَّهُ | لَمُهْتَدُونَ ۝٧٠ | قَالَ | إِنَّهُ | يَقُولُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور بیشک ہم | اگر | اللہ نے چاہا | تو ہم ضرور ہدایت پالیں گے | (موسیٰؑ) نے کہا | بیشک وہ (اللہ) | فرماتا ہے |
| اور اگر اللہ نے چاہا تو ہم ضرور ہدایت پالیں گے (گائے ذبح کر دیں گے) "موسیٰؑ نے کہا، "بیشک (اللہ) فرماتا ہے، | | | | | | |

إِنَّهَا بَقَرَةٌ لَا ذَلُولٌ تُثِيرُ الْأَرْضَ

| إِنَّهَا | بَقَرَةٌ | لَا ذَلُولٌ | تُثِيرُ | الْأَرْضَ |
|---|---|---|---|---|
| بیشک وہ | ایک گائے ہے | تابع نہیں ہے | کہ (بذریعہ ہل) پھاڑتی ہو | زمین کو |
| "یقیناوہ گائے (کھیتوں میں) کام کرنے والی، زمین میں ہل جوتنے والی | | | | |

وَلَا تَسْقِي الْحَرْثَ مُسَلَّمَةٌ لَا شِيَةَ فِيهَا قَالُوا الْآنَ

| وَلَا تَسْقِي | الْحَرْثَ | مُسَلَّمَةٌ | لَا شِيَةَ | فِيهَا | قَالُوا | الْآنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور نہیں سیراب کرتی | کھیتی کو | بے عیب ہے | نہیں ہے کوئی داغ | اس میں | انہوں نے کہا | اب |
| اور کھیتی کو پانی پلانے والی نہیں ہے مکمل ہے، اس میں کوئی داغ نہیں" انہوں نے کہا، "اب | | | | | | |

جِئْتَ بِالْحَقِّ فَذَبَحُوهَا وَمَا كَادُوا يَفْعَلُونَ﴿٧١﴾ وَإِذْ

| وَإِذْ | يَفْعَلُونَ﴿٧١﴾ | وَمَا كَادُوا | فَذَبَحُوهَا | بِالْحَقِّ | جِئْتَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور جب | یہ (ذبح) کرتے | اور وہ نہیں تھے | پھر انہوں نے ذبح کیا اس کو | حق | تو لایا ہے |

آپ سچ لائے ہیں (واضح کر دیا)"۔ تب انہوں نے اس کو ذبح کیا حالانکہ وہ کرنے والے نہ تھے۔ اور جب

قَتَلْتُمْ نَفْسًا فَادَّارَأْتُمْ فِيهَا وَاللَّهُ مُخْرِجٌ

| مُخْرِجٌ | وَاللَّهُ | فِيهَا | فَادَّارَأْتُمْ | نَفْسًا | قَتَلْتُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| ظاہر کرنے والا ہے | اور اللہ | اس کے بارے میں | پھر تم نے جھگڑا کیا | ایک جان کو | تم نے قتل کیا |

تم نے ایک شخص کو قتل کیا اور پھر ایک دوسرے پر اس کا الزام لگانے لگے۔ اور اللہ تعالی اس کو ظاہر کرنے والا ہے

مَا كُنْتُمْ تَكْتُمُونَ﴿٧٢﴾ فَقُلْنَا اضْرِبُوهُ بِبَعْضِهَا

| بِبَعْضِهَا | اضْرِبُوهُ | فَقُلْنَا | تَكْتُمُونَ﴿٧٢﴾ | كُنْتُمْ | مَا |
|---|---|---|---|---|---|
| اس (گائے) کا ایک ٹکڑا | تم مارو اس (مردے) کو | پھر ہم نے کہا | چھپاتے | تم تھے | اس کو جو |

جو تم چھپاتے تھے۔ پھر ہم نے کہا، "تم (گائے کے گوشت کا) ایک ٹکڑا اس (لاش پر) مارو۔

كَذَٰلِكَ يُحْيِي اللَّهُ الْمَوْتَىٰ وَيُرِيكُمْ آيَاتِهِ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُونَ﴿٧٣﴾

| تَعْقِلُونَ﴿٧٣﴾ | لَعَلَّكُمْ | آيَاتِهِ | وَيُرِيكُمْ | الْمَوْتَىٰ | يُحْيِي اللَّهُ | كَذَٰلِكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| عقل حاصل کرو | تاکہ تم | اپنی (قدرت کی) نشانیاں | اور وہ تمہیں دکھاتا ہے | مردوں کو | اللہ زندہ کریگا | اسی طرح |

اسی طرح اللہ تعالی مردوں کو زندہ کرے گا اور وہ تمہیں اپنی قدرت کی نشانیاں دکھاتا ہے تاکہ تم عقل سے کام لو

ثُمَّ قَسَتْ قُلُوبُكُم مِّن بَعْدِ ذَٰلِكَ فَهِيَ كَالْحِجَارَةِ أَوْ أَشَدُّ

| ثُمَّ | قَسَتْ | قُلُوبُكُم | مِّن بَعْدِ ذَٰلِكَ | فَهِيَ | كَالْحِجَارَةِ | أَوْ | أَشَدُّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھر | سخت ہو گئے | تمہارے دل | اس کے بعد | پھر وہ ہیں | پتھروں کی مانند | یا | (ان سے بھی) زیادہ |
| اس کے بعد پھر تمہارے دل پتھر کی مانند یا اس سے بھی زیادہ | | | | | | | |

قَسْوَةً وَإِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ لَمَا يَتَفَجَّرُ مِنْهُ الْأَنْهَارُ

| قَسْوَةً | وَإِنَّ | مِنَ الْحِجَارَةِ | لَمَا | يَتَفَجَّرُ | مِنْهُ | الْأَنْهَارُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سخت | اور بیشک | پتھروں میں سے | وہ ہیں جو | پھوٹتی ہیں | اس میں سے | نہریں |
| سخت ہو گئے جبکہ پتھروں میں سے تو وہ بھی ہیں جن سے نہریں پھوٹ پڑتی ہیں | | | | | | |

وَإِنَّ مِنْهَا لَمَا يَشَّقَّقُ فَيَخْرُجُ مِنْهُ الْمَاءُ

| وَإِنَّ | مِنْهَا | لَمَا | يَشَّقَّقُ | فَيَخْرُجُ | مِنْهُ | الْمَاءُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور بیشک | ان میں سے | البتہ وہ ہیں | پھٹ پڑتے ہیں | پھر نکلتا ہے | اس میں سے | پانی |
| اور یقیناً ان میں سے وہ بھی ہیں جب وہ پھٹتے ہیں تو ان میں سے پانی نکل آتا ہے۔ | | | | | | |

وَإِنَّ مِنْهَا لَمَا يَهْبِطُ مِنْ خَشْيَةِ اللَّهِ وَمَا اللَّهُ بِغَافِلٍ

| وَإِنَّ | مِنْهَا | لَمَا | يَهْبِطُ | مِنْ خَشْيَةِ اللَّهِ | وَمَا اللَّهُ بِغَافِلٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور بیشک | کچھ ان میں سے | البتہ وہ ہیں | وہ گر پڑتے ہیں | اللہ کے ڈر سے | اور اللہ غافل نہیں ہیں |
| اور ان میں سے کچھ وہ بھی ہیں جو اللہ کے خوف سے گر پڑتے ہیں۔ اور جو تم عمل کرتے ہو | | | | | |

عَمَّا تَعْمَلُونَ﴿٧٤﴾ أَفَتَطْمَعُونَ أَنْ يُؤْمِنُوا لَكُمْ

| عَمَّا تَعْمَلُونَ﴿٧٤﴾ | أَفَتَطْمَعُونَ | أَنْ | يُؤْمِنُوا | لَكُمْ |
|---|---|---|---|---|
| اس سے جو تم عمل کرتے ہو | کیا پھر تم امید کرتے ہو | کہ | وہ ایمان لائیں گے | تمہارے لیے |

اس سے اللہ تعالیٰ غافل نہیں ہے۔ کیا پھر تمہیں امید ہے کہ وہ تم پر ایمان لے آئیں گے؟

وَقَدْ كَانَ فَرِيقٌ مِنْهُمْ يَسْمَعُونَ كَلَامَ اللَّهِ ثُمَّ يُحَرِّفُونَهُ

| وَقَدْ | كَانَ | فَرِيقٌ | مِنْهُمْ | يَسْمَعُونَ | كَلَامَ اللَّهِ | ثُمَّ | يُحَرِّفُونَهُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حالانکہ | تھا | ایک فریق | ان میں سے | وہ سنتے تھے | اللہ کا کلام | پھر | وہ اس کو بدل دیتے تھے |

حالانکہ ان میں سے ایک گروہ اللہ کا کلام سننے اور اس کو سمجھنے اور جاننے کے بعد

مِنْ بَعْدِ مَا عَقَلُوهُ وَهُمْ يَعْلَمُونَ﴿٧٥﴾ وَإِذَا لَقُوا الَّذِينَ آمَنُوا

| مِنْ بَعْدِ | مَا عَقَلُوهُ | وَهُمْ يَعْلَمُونَ | وَإِذَا | لَقُوا | الَّذِينَ | آمَنُوا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بعد | اس (کلام) کو سمجھ لینے کے | اور وہ جانتے ہیں | اور جب | وہ ملتے ہیں | ان لوگوں سے جو | ایمان لائے |

بدل دیتا ہے۔ اور جب وہ ایمان والوں سے ملتے ہیں

قَالُوا آمَنَّا وَإِذَا خَلَا بَعْضُهُمْ إِلَىٰ بَعْضٍ

| قَالُوا | آمَنَّا | وَإِذَا | خَلَا | بَعْضُهُمْ | إِلَىٰ بَعْضٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| (تو) کہتے ہیں | ہم (بھی) ایمان لائے ہیں | اور جب | علیحدہ ہوتا ہے | ان کا بعض | بعض کی طرف |

(تو) وہ کہتے ہیں ہم ایمان لائے۔ اور جب ان کے بعض، بعض کی طرف اکیلے ہوتے ہیں

قَالُوا أَتُحَدِّثُونَهُمْ بِمَا فَتَحَ اللَّهُ عَلَيْكُمْ

| قَالُوا | أَتُحَدِّثُونَهُمْ | بِمَا فَتَحَ | اللَّهُ | عَلَيْكُمْ |
|---|---|---|---|---|
| وہ کہتے ہیں | کیا تم بیان کرتے ہو ان سے | جو بیان کیا ہے (کھولا) | اللہ نے | تم پر |

تو وہ کہتے ہیں، "جو (بات) اللہ نے تم پر واضح کی ہے، کیا تم وہ انہیں بتاتے ہو؟

عَلَيْكُمْ لِيُحَاجُّوكُمْ بِهِ عِنْدَ رَبِّكُمْ أَفَلَا تَعْقِلُونَ ۝٧٦

| لِيُحَاجُّوكُمْ | بِهِ | عِنْدَ رَبِّكُمْ | أَفَلَا | تَعْقِلُونَ ۝٧٦ |
|---|---|---|---|---|
| تاکہ وہ غالب آ جائیں تم پر | اسکی وجہ سے | تمہارے رب کے پاس | کیا پھر تم | نہیں سمجھتے |

تاکہ وہ تمہارے رب کے پاس (قیامت کے روز) اس کی وجہ سے دلیل دے سکیں کیا تمھیں عقل نہیں ہے؟

أَوَلَا يَعْلَمُونَ أَنَّ اللَّهَ يَعْلَمُ مَا يُسِرُّونَ وَمَا يُعْلِنُونَ ۝٧٧

| أَوَلَا | يَعْلَمُونَ | أَنَّ | اللَّهَ | يَعْلَمُ | مَا | يُسِرُّونَ | وَمَا | يُعْلِنُونَ ۝٧٧ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کیا وہ | نہیں جانتے | کہ بیشک | اللہ | جانتا ہے | جو | وہ چھپاتے ہیں | اور جو | وہ ظاہر کرتے ہیں |

کیا وہ نہیں جانتے؟ کہ اللہ تعالی جو وہ چھپاتے اور ظاہر کرتے ہیں جانتا ہے۔

وَمِنْهُمْ أُمِّيُّونَ لَا يَعْلَمُونَ الْكِتَابَ إِلَّا أَمَانِيَّ

| وَمِنْهُمْ | أُمِّيُّونَ | لَا يَعْلَمُونَ | الْكِتَابَ | إِلَّا | أَمَانِيَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور کچھ ان میں سے | ان پڑھ ہیں | وہ نہیں جانتے | کتاب کو | سوائے | آرزوؤں کے |

ان میں سے بعض ان پڑھ ایسے بھی ہیں جو کتاب (شریعت) کو نہیں جانتے مگر امیدیں (رکھے ہوئے ہیں)

وَإِنْ هُمْ إِلَّا يَظُنُّونَ ﴿٧٨﴾ فَوَيْلٌ لِلَّذِينَ يَكْتُبُونَ الْكِتَابَ بِأَيْدِيهِمْ

| بِأَيْدِيهِمْ | الْكِتَابَ | يَكْتُبُونَ | لِلَّذِينَ | فَوَيْلٌ | يَظُنُّونَ ﴿٧٨﴾ | إِلَّا | وَإِنْ هُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اپنے ہاتھوں سے | کتاب | لکھتے ہیں | ان لوگوں کے لیے جو | پھر ہلاکت ہے | گمان کرتے | مگر | اور نہیں وہ |

مگر گمان (خام خیالی) کر رہے ہیں۔ جو لوگ اپنے ہاتھوں سے کتاب لکھتے ہیں

ثُمَّ يَقُولُونَ هَذَا مِنْ عِنْدِ اللَّهِ لِيَشْتَرُوا بِهِ ثَمَنًا قَلِيلًا

| قَلِيلًا | ثَمَنًا | بِهِ | لِيَشْتَرُوا | مِنْ عِنْدِ اللَّهِ | هَذَا | يَقُولُونَ | ثُمَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تھوڑی سی | قیمت | اسکے بدلے | تاکہ وہ لیں | اللہ کی طرف سے ہے | یہ | وہ کہتے ہیں کہ | پھر |

پھر کہتے ہیں کہ یہ اللہ کی طرف سے ہے تاکہ اس کے بدلے میں تھوڑی سی قیمت لیں تو ان کے لیے ہلاکت ہے

فَوَيْلٌ لَهُمْ مِمَّا كَتَبَتْ أَيْدِيهِمْ وَوَيْلٌ لَهُمْ

| لَهُمْ | وَوَيْلٌ | أَيْدِيهِمْ | كَتَبَتْ | مِمَّا | لَهُمْ | فَوَيْلٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ان کے لیے | اور ہلاکت ہے | ان کے ہاتھوں نے | لکھا | اس وجہ سے جو | انکے لیے | پھر ہلاکت ہے |

پھر ان کے ہاتھوں نے جو کچھ لکھا اور جو کچھ انہوں نے کمایا ان کی ہلاکت کا سبب ہے

مِمَّا يَكْسِبُونَ ﴿٧٩﴾ وَقَالُوا لَنْ تَمَسَّنَا النَّارُ إِلَّا أَيَّامًا مَعْدُودَةً

| إِلَّا أَيَّامًا مَعْدُودَةً | النَّارُ | لَنْ تَمَسَّنَا | وَقَالُوا | يَكْسِبُونَ ﴿٧٩﴾ | مِمَّا |
|---|---|---|---|---|---|
| مگر چند دن | آگ | ہر گز نہیں چھوئے گی ہمیں | اور انہوں نے کہا | وہ کماتے ہیں | اس وجہ سے کہ جو |

اور انہوں نے کہا، "ہمیں آگ ہر گز نہ چھوئے گی مگر چند دن

قُلْ أَتَّخَذْتُمْ عِنْدَ اللَّهِ عَهْدًا فَلَنْ يُخْلِفَ اللَّهُ عَهْدَهُ

| قُلْ | أَتَّخَذْتُمْ | عِنْدَ اللَّهِ | عَهْدًا | فَلَنْ | يُخْلِفَ | اللَّهُ | عَهْدَهُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کہہ دیجیے | کیا تم نے لیا ہے | اللہ سے | کوئی عہد | پھر تو ہر گز نہیں | خلاف کرے گا | اللہ | اپنے عہد کے |
| کہہ دیجئے کیا تم نے اللہ سے کوئی وعدہ لیا ہے، (اس صورت میں) تو اللہ ہر گز اپنا وعدہ نہیں توڑے گا | | | | | | | |

أَمْ تَقُولُونَ عَلَى اللَّهِ مَا لَا تَعْلَمُونَ ﴿٨٠﴾ بَلَى مَنْ كَسَبَ سَيِّئَةً

| أَمْ | تَقُولُونَ | عَلَى اللَّهِ | مَا | لَا تَعْلَمُونَ ﴿٨٠﴾ | بَلَى | مَنْ | كَسَبَ | سَيِّئَةً |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یا | تم کہتے ہو | اللہ پر | جو | تم نہیں جانتے | کیوں نہیں | جس نے | کمائی | کوئی برائی |
| یا تم اللہ کے متعلق وہ کہتے جو تم نہیں جانتے۔ کیوں نہیں! جس کسی نے کوئی برائی کمائی | | | | | | | | |

وَأَحَاطَتْ بِهِ خَطِيئَتُهُ فَأُولَٰئِكَ أَصْحَابُ النَّارِ ۖ هُمْ فِيهَا خَالِدُونَ ﴿٨١﴾

| وَأَحَاطَتْ | بِهِ | خَطِيئَتُهُ | فَأُولَٰئِكَ | أَصْحَابُ النَّارِ | هُمْ | فِيهَا | خَالِدُونَ ﴿٨١﴾ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور گھیر لیا | اس کو | اس کی (اس) برائی نے | تو وہ لوگ | دوزخ والے ہیں | وہ | اس میں | ہمیشہ رہیں گے |
| اور اس برائی نے اس کو گھیر لیا (اس کو اپنا لائف سٹائیل بنالیا) تو وہ لوگ آگ کے ساتھی ہیں جس میں وہ ہمیشہ رہیں گے۔ | | | | | | | |

وَالَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ أُولَٰئِكَ أَصْحَابُ الْجَنَّةِ

| وَالَّذِينَ | آمَنُوا | وَعَمِلُوا | الصَّالِحَاتِ | أُولَٰئِكَ | أَصْحَابُ الْجَنَّةِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور وہ لوگ جو | ایمان لائے | اور انہوں نے عمل کیے | نیک | وہ لوگ | جنت والے ہیں |
| اور جو ایمان لائے اور نیک اعمال کئے وہ لوگ جنتی ہیں | | | | | |

هُمْ فِيهَا خَالِدُونَ۝٨٢ وَإِذْ أَخَذْنَا مِيثَاقَ بَنِي إِسْرَائِيلَ

| هُمْ | فِيهَا | خَالِدُونَ۝٨٢ | وَإِذْ | أَخَذْنَا | مِيثَاقَ | بَنِي إِسْرَائِيلَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ | اس میں | ہمیشہ رہیں گے | اور جب | ہم نے لیا | پختہ وعدہ | بنی اسرائیل سے |

جس میں وہ ہمیشہ رہیں گے۔ اور جب ہم نے بنی اِسرائیل (اَولادِ یعقوب) سے پختہ وعدہ لیا

لَا تَعْبُدُونَ إِلَّا اللَّهَ وَبِالْوَالِدَيْنِ إِحْسَانًا وَذِي الْقُرْبَىٰ وَالْيَتَامَىٰ

| لَا تَعْبُدُونَ | إِلَّا | اللَّهَ | وَبِالْوَالِدَيْنِ | إِحْسَانًا | وَذِي الْقُرْبَىٰ وَالْيَتَامَىٰ |
|---|---|---|---|---|---|
| تم عبادت نہیں کروگے | مگر | اللہ کی | اور والدین کے ساتھ | نیک سلوک کرنا | اور رشتہ داروں اور یتیموں |

کہ تم اللہ کے سوا کسی کی عبادت نہیں کروگے اور والدین کے ساتھ بہترین سلوک کرنا اور رشتہ داروں اور یتیموں

وَالْمَسَاكِينِ وَقُولُوا لِلنَّاسِ حُسْنًا وَأَقِيمُوا الصَّلَاةَ وَآتُوا الزَّكَاةَ

| وَالْمَسَاكِينِ | وَقُولُوا | لِلنَّاسِ | حُسْنًا | وَأَقِيمُوا | الصَّلَاةَ | وَآتُوا | الزَّكَاةَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور مسکینوں سے | اور تم کہو | لوگوں سے | اچھی (بات) | اور تم قائم کرو | نماز | ادا کرو | زکوۃ |

اور ضرورتمندوں اور تمام لوگوں سے اچھی بات کہنا اور نماز قائم کرنا اور زکوۃ ادا کرنا

ثُمَّ تَوَلَّيْتُمْ إِلَّا قَلِيلًا مِنْكُمْ وَأَنْتُمْ مُعْرِضُونَ۝٨٣

| ثُمَّ | تَوَلَّيْتُمْ | إِلَّا | قَلِيلًا | مِنْكُمْ | وَأَنْتُمْ | مُعْرِضُونَ۝٨٣ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پھر | تم پھر گئے | مگر | تھوڑے | تم میں سے | جبکہ تم | اعراض کرنے والے |

پھر سوائے تم میں سے چند لوگوں کے، باقی پھر گئے اور تم ہو ہی پھر جانے والے۔

وَإِذْ أَخَذْنَا مِيثَاقَكُمْ لَا تَسْفِكُونَ دِمَاءَكُمْ وَلَا تُخْرِجُونَ

| وَإِذْ | أَخَذْنَا | مِيثَاقَكُمْ | لَا تَسْفِكُونَ | دِمَاءَكُمْ | وَلَا تُخْرِجُونَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور جب | ہم نے لیا | تم سے پختہ وعدہ | تم نہ بہاؤ گے | اپنے خون (آپس میں) | اور تم نہیں نکالو گے |

اور جب ہم نے تم سے پختہ وعدہ لیا (کہ) تم آپس میں خون نہ بہانا (یعنی قتل نہ کرنا) اور تم

أَنْفُسَكُمْ مِنْ دِيَارِكُمْ ثُمَّ أَقْرَرْتُمْ وَأَنْتُمْ تَشْهَدُونَ ﴿٨٤﴾

| أَنْفُسَكُمْ | مِنْ دِيَارِكُمْ | ثُمَّ | أَقْرَرْتُمْ | وَأَنْتُمْ | تَشْهَدُونَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اپنے آپ کو (اپنوں کو) | اپنے گھروں سے | پھر | تم نے اقرار کیا | اور تم | تم گواہ ہو |

اپنے لوگوں کو ان کے گھروں سے نہ نکالنا۔ تو تم نے اِقرار کیا اور خود تم گواہ ہو

ثُمَّ أَنْتُمْ هَؤُلَاءِ تَقْتُلُونَ أَنْفُسَكُمْ وَتُخْرِجُونَ

| ثُمَّ | أَنْتُمْ | هَؤُلَاءِ | تَقْتُلُونَ | أَنْفُسَكُمْ | وَتُخْرِجُونَ |
|---|---|---|---|---|---|
| پھر | تم ہی | وہ ہو جو (اس کے بعد بھی) | تم قتل کرتے ہو | اپنے آپ (اپنوں) کو | اور تم نکالتے ہو |

پھر تم وہی ہو جو اپنے لوگوں کو قتل کرتے اور

فَرِيقًا مِنْكُمْ مِنْ دِيَارِهِمْ تَظَاهَرُونَ عَلَيْهِمْ

| فَرِيقًا | مِنْكُمْ | مِنْ دِيَارِهِمْ | تَظَاهَرُونَ | عَلَيْهِمْ |
|---|---|---|---|---|
| ایک فریق کو | اپنوں میں سے | ان کے گھروں سے | تم ایک دوسرے کی مدد کرتے ہو | ان کے خلاف |

ایک گروہ کو ان کے گھروں سے نکالتے ہو اور ان کے خلاف گناہ اور زیادتی کے ساتھ ایک دوسرے کی مدد کرتے ہو

بِالْإِثْمِ وَالْعُدْوَانِ وَإِنْ يَأْتُوكُمْ أُسَرَى تُفَدُوهُمْ

| بِالْإِثْمِ | وَالْعُدْوَانِ | وَإِنْ | يَأْتُوكُمْ | أُسَرَى | تُفَدُوهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| گناہ کے ساتھ | اور زیادتی کے (ساتھ) | اور اگر | وہ آئیں تمہارے پاس | قیدی بن کر | تو تم فدیہ دے کر چھڑاتے ہو |
| پھر جب وہ تمہارے پاس قیدی بن کر آتے ہیں تو فدیہ دے کر چھڑاتے ہو | | | | | |

وَهُوَ مُحَرَّمٌ عَلَيْكُمْ إِخْرَاجُهُمْ أَفَتُؤْمِنُونَ بِبَعْضِ الْكِتَابِ

| وَهُوَ | مُحَرَّمٌ | عَلَيْكُمْ | إِخْرَاجُهُمْ | أَفَتُؤْمِنُونَ | بِبَعْضِ الْكِتَابِ |
|---|---|---|---|---|---|
| حالانکہ وہ | حرام تھا | تم پر | انکا نکال دینا | کیا پھر تم ایمان لاتے ہو | کتاب کے ایک حصہ کے ساتھ |
| حالانکہ ان کا نکالنا (ملک بدر کرنا) ہی تم پر حرام تھا۔ کیا بھلا تم کتاب کے کچھ حصے پر ایمان لاتے ہو | | | | | |

وَتَكْفُرُونَ بِبَعْضٍ فَمَا جَزَاءُ مَنْ يَفْعَلُ ذَلِكَ مِنْكُمْ إِلَّا

| وَتَكْفُرُونَ | بِبَعْضٍ | فَمَا | جَزَاءُ | مَنْ | يَفْعَلُ ذَلِكَ | مِنْكُمْ | إِلَّا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور تم انکار کرتے ہو | دوسرے سے | تو کیا ہے | بدلہ | اس شخص کا جو | یہ کام کرے | تم میں سے | مگر |
| اور کچھ کا انکار کرتے ہو؟ تو اس شخص کا کیا بدلہ ہو جو تم میں سے یہ کام کرے سوائے | | | | | | | |

خِزْيٌ فِي الْحَيَاةِ الدُّنْيَا وَيَوْمَ الْقِيَامَةِ يُرَدُّونَ إِلَى أَشَدِّ الْعَذَابِ

| خِزْيٌ | فِي الْحَيَاةِ الدُّنْيَا | وَيَوْمَ الْقِيَامَةِ | يُرَدُّونَ | إِلَى | أَشَدِّ الْعَذَابِ |
|---|---|---|---|---|---|
| رسوائی | دنیاوی زندگی میں | اور قیامت کے دن | وہ لوٹائے جائیں | طرف | سخت عذاب کے |
| دنیاوی زندگی میں رسوائی کے اور قیامت کے دن شدید عذاب کی طرف لوٹائے جانے کے۔ | | | | | |

وَمَا اللَّهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُونَ﴿٨٥﴾ أُولَٰئِكَ الَّذِينَ

| وَمَا | اللَّهُ | بِغَافِلٍ | عَمَّا | تَعْمَلُونَ﴿٨٥﴾ | أُولَٰئِكَ | الَّذِينَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور نہیں ہے | اللہ | غافل | اس سے جو | تم عمل کرتے ہو | وہ لوگ | جنہوں نے |

اللہ تعالی تمھارے اعمال سے بے خبر نہیں ہے۔ جن لوگوں نے

اشْتَرَوُا الْحَيَاةَ الدُّنْيَا بِالْآخِرَةِ فَلَا يُخَفَّفُ عَنْهُمُ الْعَذَابُ

| اشْتَرَوُا | الْحَيَاةَ الدُّنْيَا | بِالْآخِرَةِ | فَلَا | يُخَفَّفُ | عَنْهُمُ | الْعَذَابُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| خرید لی | دنیا کی زندگی | آخرت کے بدلے | پھر نہ | ہلکا کیا جائے گا | ان سے | عذاب |

دنیا کی زندگی آخرت کے بدلے خرید لی، ان پر سے عذاب ہلکا نہ کیا جائے گا۔

وَلَا هُمْ يُنْصَرُونَ﴿٨٦﴾ وَلَقَدْ آتَيْنَا مُوسَى الْكِتَابَ

| وَلَا هُمْ | يُنْصَرُونَ﴿٨٦﴾ | وَلَقَدْ | آتَيْنَا | مُوسَى | الْكِتَابَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور نہ ہی وہ | مدد کیے جائیں گے | اور البتہ تحقیق | ہم نے دی | موسیٰؑ کو | کتاب |

اور نہ ہی ان کی مدد کی جائے گی۔ اور یقیناً ہم نے موسیٰؑ کو کتاب دی

وَقَفَّيْنَا مِنْ بَعْدِهِ بِالرُّسُلِ

| وَقَفَّيْنَا | مِنْ بَعْدِهِ | بِالرُّسُلِ |
|---|---|---|
| اور ہم نے پے در پے بھیجے | اس کے بعد | کئی رسول |

اور اس کے بعد ہم نے پے در پے رسول بھیجے۔

وَآتَيْنَا عِيسَى ابْنَ مَرْيَمَ الْبَيِّنَاتِ وَأَيَّدْنَاهُ بِرُوحِ الْقُدُسِ

| وَآتَيْنَا | عِيسَى ابْنَ مَرْيَمَ | الْبَيِّنَاتِ | وَأَيَّدْنَاهُ | بِرُوحِ الْقُدُسِ |
|---|---|---|---|---|
| اور ہم نے دیے | عیسیٰ بن مریم کو | (معجزے) واضح دلائل | اور ہم نے قوۃ دی اس کو | روح القدس کے ساتھ |

اور عیسیٰ ابن مریم کو معجزات عطا کئے۔ اور جبریل کے ذریعے ان کی مدد کی

أَفَكُلَّمَا جَاءَكُمْ رَسُولٌ بِمَا لَا تَهْوَى أَنْفُسُكُمُ

| أَفَكُلَّمَا | جَاءَكُمْ | رَسُولٌ | بِمَا | لَا تَهْوَى | أَنْفُسُكُمُ |
|---|---|---|---|---|---|
| کیا پھر جب کبھی | آئے تمہارے پاس | کوئی رسول | اس کے ساتھ جو | نہ چاہتے تھے | تمہارے نفس |

کیا پھر جب کبھی کوئی رسول اس چیز کے ساتھ آئے جو تمہیں ناپسند تھی

اسْتَكْبَرْتُمْ فَفَرِيقًا كَذَّبْتُمْ وَفَرِيقًا تَقْتُلُونَ۝٨٧

| اسْتَكْبَرْتُمْ | فَفَرِيقًا | كَذَّبْتُمْ | وَفَرِيقًا | تَقْتُلُونَ۝٨٧ |
|---|---|---|---|---|
| تو تم نے تکبر کیا | پھر ایک فریق کو | تم نے جھٹلایا | اور ایک فریق کو | تم نے قتل کیا |

تو تم نے تکبر کیا۔ پھر ایک جماعت کو جھٹلایا اور ایک کو قتل کیا

وَقَالُوا قُلُوبُنَا غُلْفٌ بَلْ لَعَنَهُمُ اللَّهُ بِكُفْرِهِمْ

| وَقَالُوا | قُلُوبُنَا | غُلْفٌ | بَلْ | لَعَنَهُمُ اللَّهُ | بِكُفْرِهِمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور انہوں نے کہا | ہمارے دل | غلافوں میں ہیں | بلکہ | اللہ نے لعنت کی ان پر | ان کے انکار کی وجہ سے |

اور انہوں نے کہا کہ ہمارے دل غلافوں میں ہیں (نہیں) بلکہ اللہ تعالیٰ نے ان کے انکار کی وجہ سے ان پر لعنت کر دی

فَقَلِيلًا مَا يُؤْمِنُونَ﴿٨٨﴾ وَلَمَّا جَاءَهُمْ كِتَابٌ مِنْ عِنْدِ اللَّهِ

| مِنْ عِنْدِ اللَّهِ | كِتَابٌ | جَاءَهُمْ | وَلَمَّا | مَا يُؤْمِنُونَ﴿٨٨﴾ | فَقَلِيلًا |
|---|---|---|---|---|---|
| اللہ کی طرف سے | کتاب | ان کے پاس آگئی | اور جب | جو ایمان لاتے ہیں | پس کم ہیں |
| تو کم لوگ ایمان لائے۔ اور جب اللہ تعالی کی طرف سے ان کے پاس کتاب آگئی | | | | | |

مُصَدِّقٌ لِمَا مَعَهُمْ وَكَانُوا مِنْ قَبْلُ يَسْتَفْتِحُونَ

| يَسْتَفْتِحُونَ | مِنْ قَبْلُ | وَكَانُوا | مَعَهُمْ | لِمَا | مُصَدِّقٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ کامیابی مانگا کرتے تھے | اس سے پہلے | اور وہ تھے | ان کے پاس آگئی | اس (کتاب) کی جو | جو تصدیق کرنے والی ہے |
| جو اس (کتاب) کی تصدیق کرنے والی ہے جو ان کے پاس تھی حالانکہ اس سے پہلے وہ کامیابی مانگا کرتے تھے | | | | | |

عَلَى الَّذِينَ كَفَرُوا فَلَمَّا جَاءَهُمْ مَا عَرَفُوا

| مَا عَرَفُوا | جَاءَهُمْ | فَلَمَّا | كَفَرُوا | عَلَى الَّذِينَ |
|---|---|---|---|---|
| جسے انہوں نے پہچان لیا | وہ (حق) ان کے پاس آگیا | پھر جب | کفر کیا | ان لوگوں کے خلاف جنہوں نے |
| ان کے خلاف جنہوں نے کفر کیا۔ پھر جب حق ان کے پاس آگیا جسے انہوں نے پہچان لیا | | | | |

كَفَرُوا بِهِ فَلَعْنَةُ اللَّهِ عَلَى الْكَافِرِينَ﴿٨٩﴾

| عَلَى الْكَافِرِينَ﴿٨٩﴾ | فَلَعْنَةُ اللَّهِ | بِهِ | كَفَرُوا |
|---|---|---|---|
| کافروں پر | پس اللہ کی لعنت ہے | اس کے ساتھ | (تو) انہوں نے کفر کیا |
| تو انہوں نے اس کا انکار کر دیا۔ تو کافروں پر اللہ کی لعنت ہے۔ | | | |

بِئْسَمَا اشْتَرَوْا بِهِ أَنْفُسَهُمْ أَنْ يَكْفُرُوا

| بِئْسَمَا | اشْتَرَوْا | بِهِ | أَنْفُسَهُمْ | أَنْ يَكْفُرُوا |
|---|---|---|---|---|
| بری ہے وہ چیز (کہ) | انہوں نے بیچا | اس کے بدلے | اپنے نفسوں کو | کہ وہ کفر کرتے ہیں |

کس قدر برا ہے جس کے بدلے انہوں نے اپنی جان کا سودا کیا کہ انہوں نے ضد میں آکر

بِمَا أَنْزَلَ اللَّهُ بَغْيًا أَنْ يُنَزِّلَ اللَّهُ مِنْ فَضْلِهِ

| بِمَا | أَنْزَلَ | اللَّهُ | بَغْيًا | أَنْ | يُنَزِّلَ اللَّهُ | مِنْ فَضْلِهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اس کے ساتھ جو | نازل کی | اللہ نے | ضد میں | (اس سے) کہ | نازل کرے اللہ | اپنے فضل میں سے |

اس کے ساتھ جو اللہ نے نازل کی (کتاب) کفر کیا، اس سے کہ اللہ تعالی نازل کرے اپنے فضل سے

عَلَى مَنْ يَشَاءُ مِنْ عِبَادِهِ فَبَاءُوا بِغَضَبٍ عَلَى غَضَبٍ

| عَلَى مَنْ | يَشَاءُ | مِنْ عِبَادِهِ | فَبَاءُوا | بِغَضَبٍ عَلَى غَضَبٍ |
|---|---|---|---|---|
| جس پر | وہ چاہے | اپنے بندوں میں سے | پھر وہ لوٹے | غضب پر غضب کے ساتھ |

اپنے بندوں میں سے جس پر وہ چاہے۔ پس وہ غضب پر غضب کے ساتھ لوٹے

وَلِلْكَافِرِينَ عَذَابٌ مُهِينٌ ﴿٩٠﴾ وَإِذَا قِيلَ لَهُمْ

| وَلِلْكَافِرِينَ | عَذَابٌ | مُهِينٌ ﴿٩٠﴾ | وَإِذَا | قِيلَ | لَهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور کافروں کے لیے | عذاب ہے | رسوا کُن | اور جب | کہا جاتا ہے | ان سے |

اور کافروں کے لئے رسوا کن عذاب ہے۔ اور جب ان سے کہا جاتا ہے

آمِنُوا بِمَا أَنْزَلَ اللَّهُ قَالُوا نُؤْمِنُ بِمَا

| آمِنُوا | بِمَا | أَنْزَلَ | اللَّهُ | قَالُوا | نُؤْمِنُ | بِمَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ایمان لاؤ | اس پر جو | نازل کیا | اللہ نے | (تو) وہ کہتے ہیں | ہم ایمان لاتے ہیں | اس پر جو |

اس پر ایمان لاؤ جو اللہ تعالی نے نازل کیا، (تو) وہ کہتے ہیں "ہم اس پر ایمان لائے جو

أُنْزِلَ عَلَيْنَا وَيَكْفُرُونَ بِمَا وَرَاءَهُ

| أُنْزِلَ | عَلَيْنَا | وَيَكْفُرُونَ | بِمَا | وَرَاءَهُ |
|---|---|---|---|---|
| نازل کیا گیا | ہم پر | جبکہ وہ انکار کرتے ہیں | اس کا جو | اس کے علاوہ ہے |

ہم پر نازل کیا گیا" اور وہ انکار کرتے ہیں اس کا جو اس کے علاوہ ہے

وَهُوَ الْحَقُّ مُصَدِّقًا لِمَا مَعَهُمْ

| وَهُوَ | الْحَقُّ | مُصَدِّقًا | لِمَا | مَعَهُمْ |
|---|---|---|---|---|
| حالانکہ وہ (قرآن) | حق ہے | تصدیق کرنے والا ہے | اس (کتاب) کی جو | ان کے پاس ہے |

حالانکہ وہ قرآن حق ہے، تصدیق کرنے والا ہے اس (تورات) کی جو ان کے پاس ہے

قُلْ فَلِمَ تَقْتُلُونَ أَنْبِيَاءَ اللَّهِ مِنْ قَبْلُ إِنْ كُنْتُمْ مُؤْمِنِينَ ۝٩١

| قُلْ | فَلِمَ | تَقْتُلُونَ | أَنْبِيَاءَ اللَّهِ | مِنْ قَبْلُ | إِنْ كُنْتُمْ | مُؤْمِنِينَ ۝٩١ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کہہ دیجیے | پھر کیوں | تم قتل کرتے ہو | اللہ کے انبیاء کو | اس سے پہلے | اگر تم تھے | مومن |

(اے رسول) کہہ دیجئے اگر تم مومن ہو، تو اس سے پہلے اللہ کے نبیوں کو کیوں قتل کرتے تھے؟

وَلَقَدْ جَاءَكُمْ مُوسَى بِالْبَيِّنَاتِ ثُمَّ اتَّخَذْتُمُ الْعِجْلَ مِنْ بَعْدِهِ

| وَلَقَدْ | جَاءَكُمْ | مُوسَى | بِالْبَيِّنَاتِ | ثُمَّ | اتَّخَذْتُمُ | الْعِجْلَ | مِنْ بَعْدِهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | آئے تمہارے پاس | موسیٰؑ | واضح دلیلوں کے ساتھ | پھر | تم نے بنالیا | بچھڑے کو (معبود) | اس کے بعد |

جبکہ موسیٰؑ تمہارے پاس واضح دلیلوں کے ساتھ آئے۔ پھر تم نے ان (موسیٰؑ) کے جانے کے بعد بچھڑے کو معبود بنالیا

وَأَنْتُمْ ظَالِمُونَ ﴿٩٢﴾ وَإِذْ أَخَذْنَا مِيثَاقَكُمْ وَرَفَعْنَا فَوْقَكُمُ الطُّورَ

| وَأَنْتُمْ | ظَالِمُونَ ﴿٩٢﴾ | وَإِذْ | أَخَذْنَا | مِيثَاقَكُمْ | وَرَفَعْنَا | فَوْقَكُمُ | الطُّورَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور تم | ظالم ہو | اور جب | ہم نے لیا | تم سے پختہ وعدہ | اور ہم نے بلند کیا | تمہارے اوپر | طور (پہاڑ) |

اور تم ظالم ہو۔ اور جب ہم نے طور پہاڑ کو تمہارے اوپر بلند کیا اور تم سے پختہ وعدہ لیا

خُذُوا مَا آتَيْنَاكُمْ بِقُوَّةٍ وَاسْمَعُوا قَالُوا سَمِعْنَا

| خُذُوا | مَا | آتَيْنَاكُمْ | بِقُوَّةٍ | وَاسْمَعُوا | قَالُوا | سَمِعْنَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| (اور کہا) تم پکڑو | جو | ہم نے تمہیں دیا | قوت کے ساتھ | اور سنو | انہوں نے کہا | ہم نے سنا |

کہ جو ہم نے تمہیں دیا ہے اسے مضبوطی کے ساتھ تھام لو اور غور سے سنو۔ انہوں نے کہا، "ہم نے سنا

وَعَصَيْنَا وَأُشْرِبُوا فِي قُلُوبِهِمُ الْعِجْلَ بِكُفْرِهِمْ

| وَعَصَيْنَا | وَأُشْرِبُوا | فِي قُلُوبِهِمُ | الْعِجْلَ | بِكُفْرِهِمْ |
|---|---|---|---|---|
| اور ہم نے نافرمانی کی | اور وہ پلادیئے گئے | ان کے دلوں میں | بچھڑے کی (محبت) | اپنے کفر کے سبب |

اور ہم نے نافرمانی کی۔ اور ان کے کفر کی وجہ سے، ان کے دلوں میں بچھڑے کی محبت رچابسادی گئی

قُلْ بِئْسَمَا يَأْمُرُكُمْ بِهِ إِيمَانُكُمْ إِنْ كُنْتُمْ مُؤْمِنِينَ ﴿٩٣﴾

| قُلْ | بِئْسَمَا | يَأْمُرُكُمْ | بِهِ | إِيمَانُكُمْ | إِنْ كُنْتُمْ | مُؤْمِنِينَ ﴿٩٣﴾ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کہہ دیجیے | بری ہے وہ چیز | (کہ) حکم کرتا ہے تمہیں | اس کا | تمہارا ایمان | اگر ہو تم | مومن |

(اے رسول) کہہ دیجئے، کتنا برا ہے جس کا حکم تمہیں تمہارا ایمان دیتا ہے؟ اگر تم مومن ہو۔

قُلْ إِنْ كَانَتْ لَكُمُ الدَّارُ الْآخِرَةُ عِنْدَ اللَّهِ خَالِصَةً مِنْ دُونِ النَّاسِ

| قُلْ | إِنْ كَانَتْ | لَكُمُ | الدَّارُ الْآخِرَةُ | عِنْدَ اللَّهِ | خَالِصَةً | مِنْ دُونِ النَّاسِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کہہ دیجیے | اگر ہے | تمہارے لیے | آخرت کا گھر | اللہ کے ہاں | خاص طور پر | سوائے (اور) لوگوں کے |

(اے رسول) کہہ دیجئے کہ اگر اللہ کے ہاں آخرت کا گھر دوسروں کے سوا خالصتاً تمہارے لیے ہے

فَتَمَنَّوُا الْمَوْتَ إِنْ كُنْتُمْ صَادِقِينَ ﴿٩٤﴾ وَلَنْ يَتَمَنَّوْهُ أَبَدًا

| فَتَمَنَّوُا | الْمَوْتَ | إِنْ كُنْتُمْ | صَادِقِينَ ﴿٩٤﴾ | وَلَنْ | يَتَمَنَّوْهُ | أَبَدًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تو تم تمنا کرو | موت کی | اگر تم ہو | سچے | اور ہرگز نہیں | وہ تمنا کریں گے | کبھی بھی |

تو اگر تم سچّے ہو تو موت کی تمنا کرو اور وہ موت کی تمنا کبھی بھی نہیں کریں گے

بِمَا قَدَّمَتْ أَيْدِيهِمْ وَاللَّهُ عَلِيمٌ بِالظَّالِمِينَ ﴿٩٥﴾

| بِمَا | قَدَّمَتْ | أَيْدِيهِمْ | وَاللَّهُ | عَلِيمٌ | بِالظَّالِمِينَ ﴿٩٥﴾ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس وجہ سے کہ جو | آگے بھیجا | ان کے ہاتھوں نے | اور اللہ | خوب جانتا ہے | ظالموں کو |

ان (اعمال) کی وجہ سے جو انہوں نے آگے بھیجے اور اللہ تعالی ظالموں کو خوب جانتا ہے

لَتَجِدَنَّهُمْ أَحْرَصَ النَّاسِ عَلَى حَيَاةٍ وَمِنَ الَّذِينَ أَشْرَكُوا

| لَتَجِدَنَّهُمْ | أَحْرَصَ | النَّاسِ | عَلَى حَيَاةٍ | وَمِنَ الَّذِينَ | أَشْرَكُوا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور البتہ آپ ضرور پائیں گے | زیادہ حریص | سب لوگوں سے | زندگی پر | اور ان سے (بھی) جنہوں نے | شرک کیا |

یقیناً آپ ﷺ دوسروں کے مقابلے میں ان لوگوں میں اور جنہوں نے شرک کیا زندگی کی تمنا زیادہ پائیں گے۔

يَوَدُّ أَحَدُهُمْ لَوْ يُعَمَّرُ أَلْفَ سَنَةٍ وَمَا هُوَ بِمُزَحْزِحِهِ

| يَوَدُّ | أَحَدُهُمْ | لَوْ | يُعَمَّرُ | أَلْفَ | سَنَةٍ | وَ | مَا | هُوَ | بِمُزَحْزِحِهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| چاہتا ہے | (ہر) ایک ان کا | کاش | وہ عمر دیا جائے | ہزار | سال | حالانکہ | نہیں | وہ | اسے بچانے والا |

ان میں سے ہر ایک چاہتا ہے کہ کاش وہ ہزار سال جئے حالانکہ اگر وہ اتنی لمبی عمر پا بھی لے تو بھی وہ

مِنَ الْعَذَابِ أَنْ يُعَمَّرَ وَاللَّهُ بَصِيرٌ بِمَا يَعْمَلُونَ ﴿٩٦﴾

| مِنَ الْعَذَابِ | أَنْ | يُعَمَّرَ | وَاللَّهُ | بَصِيرٌ | بِمَا | يَعْمَلُونَ ﴿٩٦﴾ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| عذاب سے | یہ کہ | وہ (اس قدر) عمر دیا جائے | اور اللہ | دیکھنے والا ہے | اس کو جو | وہ عمل کرتے ہیں |

اسے عذاب سے بچانے والی نہیں ہے۔ اور اللہ تعالیٰ ان کے اعمال کو دیکھ رہا ہے

قُلْ مَنْ كَانَ عَدُوًّا لِجِبْرِيلَ فَإِنَّهُ

| قُلْ | مَنْ كَانَ | عَدُوًّا | لِجِبْرِيلَ | فَإِنَّهُ |
|---|---|---|---|---|
| کہہ دیجیے | جو کوئی ہے | دشمن | جبریل کا | پھر بیشک اسی سے |

(اے نبی ﷺ) آپؐ کہہ دیجئے، جو کوئی جبریل کا دشمن ہوا تو یقینا اس (جبریل) نے

نَزَّلَهُ عَلَى قَلْبِكَ بِإِذْنِ اللّٰهِ أَنْ مُصَدِّقًا لِمَا بَيْنَ يَدَيْهِ

| نَزَّلَهُ | عَلَى قَلْبِكَ | بِإِذْنِ اللّٰهِ | مُصَدِّقًا | لِمَا | بَيْنَ يَدَيْهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| نازل کیا ہے اس (قرآن) کو | آپ کے دل پر | اللہ کے حکم سے | تصدیق کرنے والا | اس کی جو | اس سے پہلے ہے |
| اللہ کے حکم سے (قرآن) کو آپ ﷺ کے دل پر اتارا، جو تصدیق کرنے والا ہے اس (کتاب) کی جو اس سے پہلے ہے | | | | | |

وَهُدًى وَبُشْرَى لِلْمُؤْمِنِينَ ﴿٩٧﴾ مَنْ كَانَ عَدُوًّا لِلّٰهِ

| وَهُدًى | وَبُشْرَى | لِلْمُؤْمِنِينَ | مَنْ | كَانَ | عَدُوًّا لِلّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور ہدایت | اور خوشخبری ہے | مومنوں کے لیے | جو کوئی | ہے | اللہ کا دشمن |
| مومنوں کے لیے ہدایت اور خوشخبری ہے۔ جو کوئی اللہ کا دشمن ہے | | | | | |

وَمَلَائِكَتِهِ وَرُسُلِهِ وَجِبْرِيلَ وَمِيكَالَ فَإِنَّ اللّٰهَ عَدُوٌّ لِلْكَافِرِينَ ﴿٩٨﴾

| وَمَلَائِكَتِهِ | وَرُسُلِهِ | وَجِبْرِيلَ | وَمِيكَالَ | فَإِنَّ اللّٰهَ | عَدُوٌّ | لِلْكَافِرِينَ ﴿٩٨﴾ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور اس کے فرشتوں کا | اور اس کے رسولوں کا | اور جبریل کا | اور میکائیل کا | تو بیشک اللہ | دشمن ہے | کافروں کا |
| اور اس کے فرشتوں، اس کے رسولوں یعنی جبریل اور میکائیل کا، تو بیشک اللہ (ان) کافروں کا دشمن ہے۔ | | | | | | |

وَلَقَدْ أَنْزَلْنَا إِلَيْكَ اٰيٰتٍ بَيِّنٰتٍ وَمَا يَكْفُرُ بِهَا

| وَلَقَدْ | أَنْزَلْنَا | إِلَيْكَ | اٰيٰتٍ بَيِّنٰتٍ | وَمَا يَكْفُرُ | بِهَا |
|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | ہم نے نازل کیں | آپ کی طرف | واضح آیات | اور نہیں کفر کرتے | اس کے ساتھ |
| اور بیشک ہم نے آپ ﷺ کی طرف واضح دلائل اتارے مگر نافرمانی کرنے والے ہی | | | | | |

إِلَّا الْفَاسِقُونَ ﴿٩٩﴾ أَوَكُلَّمَا عَاهَدُوا عَهْدًا نَبَذَهُ

| عَهْدًا | عَاهَدُوا | أَوَكُلَّمَا | الْفَاسِقُونَ | إِلَّا |
|---|---|---|---|---|
| کوئی عہد | انہوں نے عہد کیا | اور کیا جب بھی | نافرمانی کرنے والے ہی | مگر |
| اس کے ساتھ کفر کرتے ہیں اور جب کبھی انہوں نے کوئی عہد کیا | | | | |

نَبَذَهُ فَرِيقٌ مِنْهُمْ بَلْ أَكْثَرُهُمْ لَا يُؤْمِنُونَ ﴿١٠٠﴾ وَلَمَّا

| وَلَمَّا | لَا يُؤْمِنُونَ ﴿١٠٠﴾ | أَكْثَرُهُمْ | بَلْ | مِنْهُمْ | فَرِيقٌ | نَبَذَهُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور جب کبھی | ایمان نہیں لاتے | ان میں سے اکثر | بلکہ | اس میں سے | ایک فریق نے | تو پھینک دیا اس کو |
| تو ان کی ایک جماعت نے اسے نظر انداز کر دیا، بلکہ ان میں سے اکثر ایمان نہیں لاتے۔ اور جب کبھی | | | | | | |

جَآءَهُمْ رَسُولٌ مِنْ عِنْدِ اللَّهِ مُصَدِّقٌ لِمَا مَعَهُمْ

| مَعَهُمْ | لِمَا | مُصَدِّقٌ | مِنْ عِنْدِ اللَّهِ | رَسُولٌ | جَآءَهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| ان کے پاس ہے | اس (کتاب) کی جو | تصدیق کرنے والا ہے | اللہ کے پاس سے | کوئی رسول | ان کے پاس آیا |
| ان کے پاس، اللہ کا کوئی رسول آیا، اس (کتاب) کی تصدیق کرنے والا جو ان کے پاس ہے | | | | | |

نَبَذَ فَرِيقٌ مِنَ الَّذِينَ أُوتُوا الْكِتَابَ كِتَابَ اللَّهِ وَرَاءَ ظُهُورِهِمْ

| ظُهُورِهِمْ | وَرَاءَ | كِتَابَ اللَّهِ | أُوتُوا الْكِتَابَ | مِنَ الَّذِينَ | فَرِيقٌ | نَبَذَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اپنی پیٹھوں کے | پیچھے | اللہ کی کتاب | کتاب دیے گئے تھے | ان لوگوں میں سے جو | ایک فریق نے | تو پھینک دیا |
| تو اہل کتاب کی ایک جماعت نے اللہ کی کتاب کو پیٹھ پیچھے ڈال دیا (نظر انداز کر دیا) | | | | | | |

كَأَنَّهُمْ لَا يَعْلَمُونَ ﴿١٠١﴾ وَاتَّبَعُوا مَا تَتْلُو الشَّيَاطِينُ عَلَىٰ مُلْكِ سُلَيْمَانَ

| كَأَنَّهُمْ | لَا يَعْلَمُونَ ﴿١٠١﴾ | وَاتَّبَعُوا | مَا | تَتْلُو الشَّيَاطِينُ | عَلَىٰ مُلْكِ سُلَيْمَانَ |
|---|---|---|---|---|---|
| گویا کہ | وہ نہیں جانتے | اور انہوں نے پیروی کی | جو | شیاطین پڑھتے تھے | سلیمان کی بادشاہی میں |
| گویا وہ جانتے ہی نہ ہوں۔ اور وہ اس چیز کے پیچھے لگ گئے جو شیاطین سلیمانؑ کی سلطنت میں پڑھتے تھے | | | | | |

وَمَا كَفَرَ سُلَيْمَانُ وَلَٰكِنَّ الشَّيَاطِينَ كَفَرُوا

| وَمَا كَفَرَ | سُلَيْمَانُ | وَلَٰكِنَّ | الشَّيَاطِينَ | كَفَرُوا |
|---|---|---|---|---|
| اور نہیں کفر کیا | سلیمانؑ نے | اور لیکن | شیطانوں نے | کفر کیا |
| جبکہ سلیمانؑ نے کفر نہیں کیا بلکہ شیاطین نے کفر کیا | | | | |

يُعَلِّمُونَ النَّاسَ السِّحْرَ وَمَا أُنْزِلَ عَلَى الْمَلَكَيْنِ بِبَابِلَ هَارُوتَ وَمَارُوتَ

| يُعَلِّمُونَ النَّاسَ | السِّحْرَ | وَمَا | أُنْزِلَ | عَلَى الْمَلَكَيْنِ | بِبَابِلَ | هَارُوتَ وَمَارُوتَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ لوگوں کو سکھاتے تھے | جادو | اور جو | اتارا گیا | دو فرشتوں پر | بابل (شہر) میں | ہاروت اور ماروت |
| وہ (شیاطین) لوگوں کو جادو سکھاتے تھے اور جو دو فرشتوں ہاروت اور ماروت پر بابل (شہر) میں اتارا گیا | | | | | | |

وَمَا يُعَلِّمَانِ مِنْ أَحَدٍ حَتَّىٰ يَقُولَا

| وَمَا | يُعَلِّمَانِ | مِنْ أَحَدٍ | حَتَّىٰ | يَقُولَا |
|---|---|---|---|---|
| اور نہیں | وہ دونوں (فرشتے) سکھلاتے | کسی کو بھی | یہاں تک کہ | وہ (پہلے) کہتے تھے |
| اور وہ کسی کو بھی (جادو) نہیں سکھاتے تھے جب تک وہ کہہ دیتے تھے کہ | | | | |

إِنَّمَا نَحْنُ فِتْنَةٌ فَلَا تَكْفُرْ فَيَتَعَلَّمُونَ مِنْهُمَا مَا

| إِنَّمَانَحْنُ | فِتْنَةٌ | فَلَا | تَكْفُرْ | فَيَتَعَلَّمُونَ | مِنْهُمَا | مَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ہم توصرف | آزمائش ہیں | پھرنہ | تم کفرکرو | پھروہ لوگ سیکھتے تھے | ان دونوں سے | جو |

"ہم توصرف آزمائش ہیں پھر تم (جادوسیکھ کر) کفرنہ کرو۔" پھروہ لوگ ان دونوں سے وہ (جادو) سیکھتے تھے جو

يُفَرِّقُونَ بِهِ بَيْنَ الْمَرْءِ وَزَوْجِهِ

| يُفَرِّقُونَ | بِهِ | بَيْنَ | الْمَرْءِ | وَزَوْجِهِ |
|---|---|---|---|---|
| وہ جدائی ڈال دیتے تھے | اس کے ذریعے | درمیان | مرد | اوراس کی بیوی کے |

میاں بیوی کے درمیان جدائی ڈال دے

وَمَا هُمْ بِضَارِّينَ بِهِ مِنْ أَحَدٍ إِلَّا بِإِذْنِ اللَّهِ

| وَمَا هُمْ | بِضَارِّينَ | بِهِ | مِنْ أَحَدٍ | إِلَّا | بِإِذْنِ اللَّهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اوروہ نہیں تھے | نقصان پہچانے والے | اس کے ذریعے | کسی کو بھی | مگر | اللہ کے حکم کے ساتھ |

اوروہ اللہ کی اجازت کے بغیر، اس (جادو) کے ذریعے کسی ایک کو بھی نقصان نہیں پہنچاسکتے تھے۔

وَيَتَعَلَّمُونَ مَا يَضُرُّهُمْ وَلَا يَنْفَعُهُمْ وَلَقَدْ

| وَيَتَعَلَّمُونَ | مَا | يَضُرُّهُمْ | وَلَا | يَنْفَعُهُمْ | وَلَقَدْ |
|---|---|---|---|---|---|
| اورلوگ سیکھتے تھے | وہ(علم)جو | جو نقصان پہنچاتا تھاان کو | اورنہیں | نفع دیتا تھا | اوریقیناً |

اورلوگ ان سے وہ (جادو کا علم) سیکھتے جو انہیں فائدہ دینے کے بجائے نقصان پہنچاتا۔ اور یقیناً

عَلِمُوا لَمَنِ اشْتَرَاهُ مَا لَهُ فِي الْآخِرَةِ مِنْ خَلَاقٍ

| عَلِمُوا | لَمَنِ | اشْتَرَاهُ | مَا | لَهُ | فِي الْآخِرَةِ | مِنْ خَلَاقٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| انہوں نے جان | البتہ جس نے | خرید ااس (جادو) کو | نہ ہو گا | اس کے لیے | آخرت میں | کوئی حصہ |
| انہیں پتہ چل گیا کہ جس کسی نے (جادو) کیا، اس کا آخرت میں کوئی حصہ نہ ہو گا | | | | | | |

وَلَبِئْسَ مَا شَرَوْا بِهِ أَنْفُسَهُمْ لَوْ كَانُوا يَعْلَمُونَ ﴿١٠٢﴾

| وَلَبِئْسَ | مَا | شَرَوْا | بِهِ | أَنْفُسَهُمْ | لَوْ | كَانُوا | يَعْلَمُونَ ﴿١٠٢﴾ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور البتہ بری ہے | وہ (چیز) جو کہ | انہوں نے بیچا | اس کے ساتھ | اپنی جانوں کو | کاش | وہ ہوتے | جانتے |
| اور کتنی بری چیز کے بدلے انہوں نے اپنی جانوں کا سودا کیا، کاش کہ وہ جانتے۔ | | | | | | | |

وَلَوْ أَنَّهُمْ آمَنُوا وَاتَّقَوْا لَمَثُوبَةٌ مِنْ عِنْدِ اللَّهِ خَيْرٌ

| وَلَوْ | أَنَّهُمْ | آمَنُوا | وَاتَّقَوْا | لَمَثُوبَةٌ | مِنْ عِنْدِ اللَّهِ | خَيْرٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور اگر | بیشک وہ | وہ ایمان لائے | اور تقوی اختیار کرتے | تو بدلہ | اللہ کے ہاں (پاس) | خیر |
| اور اگر وہ ایمان لاتے اور تقوٰی اختیار کرتے تو اللہ کی طرف سے بہترین بدلہ پاتے۔ | | | | | | |

لَوْ كَانُوا يَعْلَمُونَ ﴿١٠٣﴾ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَقُولُوا رَاعِنَا

| لَوْ | كَانُوا | يَعْلَمُونَ ﴿١٠٣﴾ | يَا أَيُّهَا الَّذِينَ | آمَنُوا | لَا تَقُولُوا | رَاعِنَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کاش | تھے وہ | جانتے | اے وہ لوگو جو | ایمان لائے ہو | نہ تم کہو | راعنا |
| کاش کہ وہ جانتے۔ اے ایمان والو! تم راعنا (ہماری رعایت کریں) نہ کہو | | | | | | |

وَقُولُوا انْظُرْنَا وَاسْمَعُوا ۗ وَلِلْكَافِرِينَ عَذَابٌ أَلِيمٌ ﴿١٠٤﴾

| وَقُولُوا | انْظُرْنَا | وَاسْمَعُوا | وَلِلْكَافِرِينَ | عَذَابٌ | أَلِيمٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| بلکہ تم کہو | انظرنا | اور (غور سے) سنو | اور کافروں کے لیے ہے | عذاب | دردناک |

بلکہ کہو انظرنا (ہماری طرف دیکھئے) اور (اے ایمان والوں) غور سے سنو اور کافروں کے لیے تو دردناک عذاب ہے۔

مَا يَوَدُّ الَّذِينَ كَفَرُوا مِنْ أَهْلِ الْكِتَابِ وَلَا الْمُشْرِكِينَ

| مَا | يَوَدُّ | الَّذِينَ | كَفَرُوا | مِنْ أَهْلِ الْكِتَابِ | وَلَا | الْمُشْرِكِينَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | چاہتے | وہ لوگ جنہوں نے | کفر کیا | اہل کتاب میں سے | اور نہ | مشرکین |

اہل کتاب اور مشرکین میں سے جن لوگوں نے کفر کیا وہ نہیں چاہتے

أَنْ يُنَزَّلَ عَلَيْكُمْ مِنْ خَيْرٍ مِنْ رَبِّكُمْ ۗ وَاللَّهُ

| أَنْ | يُنَزَّلَ | عَلَيْكُمْ | مِنْ خَيْرٍ | مِنْ رَبِّكُمْ | وَاللَّهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| یہ کہ | نازل کی جائے | تم پر (اے مسلمانوں) | کوئی بھلائی | تمہارے رب کی طرف سے | اور اللہ |

کہ تمہارے رب کی طرف سے کوئی خیر تم پر اتاری جائے اور اللہ تعالیٰ

يَخْتَصُّ بِرَحْمَتِهِ مَنْ يَشَاءُ ۚ وَاللَّهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيمِ ﴿١٠٥﴾

| يَخْتَصُّ | بِرَحْمَتِهِ | مَنْ | يَشَاءُ | وَاللَّهُ | ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيمِ |
|---|---|---|---|---|---|
| خاص کرتا ہے | اپنی رحمت کے ساتھ | جسے | وہ چاہتا | اور اللہ | بڑے فضل والا ہے |

جسے چاہتا ہے اپنی رحمت کے لیے چُن لیتا ہے۔ اور اللہ تعالیٰ بڑے فضل والا ہے۔

مَا نَنْسَخْ مِنْ آيَةٍ أَوْ نُنْسِهَا نَأْتِ بِخَيْرٍ مِنْهَا

| مَا نَنْسَخْ | مِنْ | آيَةٍ | أَوْ | نُنْسِهَا | نَأْتِ | بِخَيْرٍ | مِنْهَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں ہم منسوخ کرتے ہیں | کوئی | آیت | یا | ہم بھلا دیتے ہیں | ہم لے آتے ہیں | بہتر | اس سے |

ہم کوئی آیت منسوخ نہیں کرتے یا بھلا دیتے (سوائے اس کے کہ) اس سے بہتر لے آتے ہیں

أَوْ مِثْلِهَا أَلَمْ تَعْلَمْ أَنَّ اللَّهَ عَلَى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ﴿١٠٦﴾

| أَوْ | مِثْلِهَا | أَلَمْ تَعْلَمْ | أَنَّ اللَّهَ | عَلَى كُلِّ شَيْءٍ | قَدِيرٌ ﴿١٠٦﴾ |
|---|---|---|---|---|---|
| یا | اس جیسی | کیا نہیں تم جانتے | کہ بیشک اللہ | ہر چیز پر | قادر ہے |

یا اس جیسی (آیت)۔ کیا تم نہیں جانتے کہ اللہ تعالیٰ ہر چیز پر قادر ہے۔

أَلَمْ تَعْلَمْ أَنَّ اللَّهَ لَهُ مُلْكُ السَّمٰوَاتِ وَالْأَرْضِ

| أَلَمْ تَعْلَمْ | أَنَّ اللَّهَ | لَهُ | مُلْكُ | السَّمٰوَاتِ | وَالْأَرْضِ |
|---|---|---|---|---|---|
| کیا آپ نے نہیں جانا | کہ بیشک اللہ | اسی کے لیے ہے | بادشاہی | آسمانوں کی | اور زمین کی |

کیا آپ نہیں جانتے کہ آسمانوں اور زمین کی حکومت اللہ تعالیٰ کی ہے۔

وَمَا لَكُمْ مِنْ دُونِ اللَّهِ مِنْ وَلِيٍّ وَلَا نَصِيرٍ ﴿١٠٧﴾

| وَمَا | لَكُمْ | مِنْ دُونِ اللَّهِ | مِنْ | وَلِيٍّ | وَلَا نَصِيرٍ ﴿١٠٧﴾ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور نہیں | تمہارے لیے | اللہ کے سوا | کوئی | حمایتی | اور نہ کوئی مددگار |

اور تمہارے لیے اللہ کے سوا کوئی حمایتی اور مددگار نہیں ہے۔

أَمْ تُرِيدُونَ أَنْ تَسْأَلُوا رَسُولَكُمْ كَمَا سُئِلَ مُوسَى مِنْ قَبْلُ

| أَمْ تُرِيْدُوْنَ | اَنْ تَسْأَلُوا | رَسُولَكُمْ | كَمَا | سُئِلَ | مُوسَى | مِنْ قَبْلُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کیاتم چاہتے ہو(اے مسلمانوں) | یہ کہ تم سوال کرو | اپنے رسول سے | جیسے | سوال کئے گئے | موسیٰ | اس سے پہلے |

(اے مسلمانوں) کیاتم بھی اپنے رسول ﷺ سے ویسے سوال کرنا چاہتے ہو جیسے اس سے پہلے موسیٰؑ سے سوال کئے گئے

وَمَنْ يَتَبَدَّلِ الْكُفْرَ بِالْإِيمَانِ فَقَدْ ضَلَّ سَوَاءَ السَّبِيلِ ﴿١٠٨﴾

| وَمَنْ | يَتَبَدَّلِ | الْكُفْرَ | بِالْإِيمَانِ | فَقَدْ | ضَلَّ | سَوَاءَ | السَّبِيلِ ﴿١٠٨﴾ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور جو کوئی | بدل دے | کفر کو | ایمان کے بدلے | تو تحقیق | وہ بھٹک گیا | سیدھی | راستے سے |

اور جس کسی نے ایمان کو کفر سے بدلا، تو بیشک وہ سیدھے راستے سے بھٹک گیا

وَدَّ كَثِيرٌ مِنْ أَهْلِ الْكِتَابِ لَوْ يَرُدُّونَكُمْ

| وَدَّ | كَثِيرٌ | مِنْ أَهْلِ الْكِتَابِ | لَوْ | يَرُدُّونَكُمْ |
|---|---|---|---|---|
| چاہتے ہیں | اکثر | اہل کتاب میں سے | کاش کہ | وہ پھیر دیں(بنادیں) تمہیں |

اہل کتاب کی اکثریت یہ چاہتی ہے

مِنْ بَعْدِ إِيمَانِكُمْ كُفَّارًا حَسَدًا مِنْ عِنْدِ أَنْفُسِهِمْ

| مِنْ بَعْدِ | إِيمَانِكُمْ | كُفَّارًا | حَسَدًا | مِنْ عِنْدِ أَنْفُسِهِمْ |
|---|---|---|---|---|
| بعد | تمہارے ایمان کے | کافر | حسد کرتے ہوئے | اپنے دلوں سے |

کہ وہ اپنے دلوں کے حسد کی وجہ سے تمھیں تمہارے ایمان کے بعد کفر پر پھیر دے۔

مِنْ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُمُ الْحَقُّ فَاعْفُوا وَاصْفَحُوا حَتَّى

| حَتَّى | وَاصْفَحُوا | فَاعْفُوا | الْحَقُّ | لَهُمُ | تَبَيَّنَ | مِنْ بَعْدِ مَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| حتی کہ | اور درگزر کرو | پھر تم معاف کرو | حق | ان کے لیے | واضح ہو گیا | اس کے بعد کہ |
| حق کے ان پر واضح ہونے کے بعد۔ پھر تم معاف کرو اور درگزر کرو یہاں تک کہ | | | | | | |

يَأْتِيَ اللَّهُ بِأَمْرِهِ إِنَّ اللَّهَ عَلَى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ﴿١٠٩﴾ وَأَقِيمُوا الصَّلَاةَ

| الصَّلَاةَ | وَأَقِيمُوا | قَدِيرٌ | عَلَى كُلِّ شَيْءٍ | إِنَّ اللَّهَ | بِأَمْرِهِ | يَأْتِيَ اللَّهُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نماز | اور قائم کرو | قادر ہے | ہر چیز پر | بیشک اللہ | اپنا حکم | لے آئے اللہ |
| اللہ تعالیٰ اپنا فیصلہ لے آئے۔ بیشک اللہ تعالیٰ ہر چیز پر قادر ہے۔ اور نماز قائم کرو | | | | | | |

وَآتُوا الزَّكَاةَ وَمَا تُقَدِّمُوا لِأَنْفُسِكُمْ مِنْ خَيْرٍ

| مِنْ خَيْرٍ | لِأَنْفُسِكُمْ | تُقَدِّمُوا | وَمَا | الزَّكَاةَ | وَآتُوا |
|---|---|---|---|---|---|
| کوئی بھلائی | اپنے نفسوں کے لیے | تم آگے بھیجو گے | اور جو کچھ | زکوۃ | اور تم دو |
| اور زکوٰۃ ادا کرو اور بھلائی میں سے جو بھی تم اپنے لیے آگے بھیجو گے | | | | | |

تَجِدُوهُ عِنْدَ اللَّهِ إِنَّ اللَّهَ بِمَا تَعْمَلُونَ بَصِيرٌ ﴿١١٠﴾

| بَصِيرٌ ﴿١١٠﴾ | بِمَا تَعْمَلُونَ | إِنَّ اللَّهَ | عِنْدَ اللَّهِ | تَجِدُوهُ |
|---|---|---|---|---|
| خوب دیکھنے والے | جو تم عمل کرتے ہو | بیشک اللہ | اللہ کے پاس | تو تم پاؤ گے اس کو |
| تو تم اسے اللہ تعالیٰ کے پاس پاؤ گے۔ یقیناً اللہ تعالیٰ جو تم کرتے ہو اسے دیکھتا ہے۔ | | | | |

وَقَالُوا لَنْ يَدْخُلَ الْجَنَّةَ إِلَّا مَنْ كَانَ هُودًا أَوْ نَصَارَىٰ

| وَقَالُوا | لَنْ يَدْخُلَ | الْجَنَّةَ | إِلَّا | مَنْ | كَانَ | هُودًا | أَوْ | نَصَارَىٰ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور انہوں نے کہا | ہر گز نہیں داخل ہوں گے | جنت میں | مگر | جو | ہوں گے | یہودی | یا | عیسائی |
| اور انہوں نے کہا، "جب تک کوئی یہودی یا عیسائی نہ ہو وہ ہر گز جنت میں داخل نہیں ہو گا | | | | | | | | |

تِلْكَ أَمَانِيُّهُمْ قُلْ هَاتُوا بُرْهَانَكُمْ إِنْ كُنْتُمْ صَادِقِينَ ﴿١١١﴾

| تِلْكَ | أَمَانِيُّهُمْ | قُلْ | هَاتُوا | بُرْهَانَكُمْ | إِنْ كُنْتُمْ | صَادِقِينَ ﴿١١١﴾ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ | ان کی آرزوئیں ہیں | کہہ دیجیے | تم لاؤ | اپنی دلیل | اگر تم ہو | سچے |
| "یہ ان کی آرزوئیں ہیں" کہہ دیجیے، "اگر تم سچے ہو تو اپنی دلیل لاؤ" | | | | | | |

بَلَىٰ مَنْ أَسْلَمَ وَجْهَهُ لِلَّهِ وَهُوَ مُحْسِنٌ فَلَهُ

| بَلَىٰ | مَنْ | أَسْلَمَ | وَجْهَهُ لِلَّهِ | وَهُوَ مُحْسِنٌ | فَلَهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| کیوں نہیں | جس نے | جھکا دیا | اپنا چہرہ اللہ کیلیے | اور وہ نیکی کرنے والا بھی ہے | تو اس کے لیے |
| کیوں نہیں! جس نے اپنا چہرہ اللہ کے لئے جھکا لیا اور وہ محسن بھی ہے، تو اس کے لیے | | | | | |

أَجْرُهُ عِنْدَ رَبِّهِ وَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُونَ ﴿١١٢﴾

| أَجْرُهُ | عِنْدَ رَبِّهِ | وَلَا | خَوْفٌ | عَلَيْهِمْ | وَلَا هُمْ | يَحْزَنُونَ ﴿١١٢﴾ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اس کا اجر | اس کے رب کے پاس | اور نہ | کوئی خوف | ان پر | اور نہ وہ | غمگین ہونگے |
| اُس کا اجر اُس کے رب کے پاس ہے اور انہیں نہ کوئی (مستقبل کا) خوف ہو گا اور نہ وہ (ماضی کے لیے) غمگین ہوں گے | | | | | | |

وَقَالَتِ الْيَهُودُ لَيْسَتِ النَّصَارَى عَلَى شَيْءٍ وَقَالَتِ النَّصَارَى لَيْسَتِ الْيَهُودُ عَلَى شَيْءٍ

| وَقَالَتِ | الْيَهُودُ | لَيْسَتِ النَّصَارَى | عَلَى شَيْءٍ | وَقَالَتِ النَّصَارَى | لَيْسَتِ الْيَهُودُ | عَلَى شَيْءٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور کہا | یہود نے | عیسائی نہیں ہیں | کسی چیز پر | اور عیسائیوں نے کہا | نہیں ہیں یہود | کسی چیز پر |

اور یہودیوں نے کہا، "عیسائی کسی اصل (یعنی دین) پر نہیں"، اور عیسائیوں نے کہا، "یہود کسی اصل (یعنی دین) پر نہیں"

وَهُمْ يَتْلُونَ الْكِتَابَ كَذَلِكَ قَالَ الَّذِينَ لَا يَعْلَمُونَ مِثْلَ قَوْلِهِمْ فَاللَّهُ

| وَ | هُمْ يَتْلُونَ الْكِتَابَ | كَذَلِكَ | قَالَ الَّذِينَ | لَا يَعْلَمُونَ | مِثْلَ قَوْلِهِمْ | فَاللَّهُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| حالانکہ | وہ کتاب پڑھتے ہیں | اسی طرح | ان لوگوں نے کہا جو | لا علم ہیں | اِن جیسی بات | پھر اللہ |

حالانکہ وہ کتاب پڑھتے ہیں اسی طرح اِنہی جیسی بات ان لوگوں نے کہی جو لا علم ہیں پھر اللہ تعالیٰ

يَحْكُمُ بَيْنَهُمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ فِيمَا كَانُوا فِيهِ يَخْتَلِفُونَ ﴿١١٣﴾ وَمَنْ

| يَحْكُمُ | بَيْنَهُمْ | يَوْمَ الْقِيَامَةِ | فِيمَا | كَانُوا | فِيهِ | يَخْتَلِفُونَ ﴿١١٣﴾ | وَمَنْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فیصلہ کرے گا | ان کے درمیان | قیامت کے دن | اس سے جو | وہ تھے | اس میں | اختلاف کرتے | اور کون |

قیامت کے دن فیصلہ کرے گا اُن اِختلافات کا جو ان کے درمیان تھے اور کون اس شخص سے

أَظْلَمُ مِمَّنْ مَنَعَ مَسَاجِدَ اللَّهِ أَنْ يُذْكَرَ فِيهَا اسْمُهُ

| أَظْلَمُ | مِمَّنْ | مَنَعَ | مَسَاجِدَ اللَّهِ | أَنْ | يُذْكَرَ | فِيهَا | اسْمُهُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| زیادہ ظالم ہے | اس سے جس نے | منع کیا | اللہ کی مساجد سے | یہ کہ | ذکر کیا جائے | ان میں | اس (اللہ) کا نام |

زیادہ ظالم ہے جس نے مساجد میں اللہ کا ذکر کرنے سے روکا

وَسَعَى فِي خَرَابِهَا أُولَٰئِكَ مَا كَانَ لَهُمْ

| وَسَعَى | فِي خَرَابِهَا | أُولَٰئِكَ | مَا كَانَ | لَهُمْ |
|---|---|---|---|---|
| اور اس نے کوشش کی | اس کو اجاڑنے کی | وہ لوگ (روکنے والے) | نہیں (لائق) | ان کے لیے |

اور ان کو اجاڑنے کی کوشش کی۔ یہ روکنے والے اب اس لائق ہیں کہ

أَنْ يَدْخُلُوهَا إِلَّا خَائِفِينَ لَهُمْ فِي الدُّنْيَا خِزْيٌ

| أَنْ يَدْخُلُوهَا | إِلَّا | خَائِفِينَ | لَهُمْ | فِي الدُّنْيَا | خِزْيٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| کہ وہ داخل ہوں اس میں | مگر | ڈرتے ہوئے | ان کے لیے | اس دنیا میں | رسوائی ہے |

ان (مساجد) میں ڈرتے ہوئے داخل ہوں اور ان کے لیے اس دنیا میں رسوائی

وَلَهُمْ فِي الْآخِرَةِ عَذَابٌ عَظِيمٌ ﴿١١٤﴾ وَلِلَّهِ الْمَشْرِقُ وَالْمَغْرِبُ

| وَلَهُمْ | فِي الْآخِرَةِ | عَذَابٌ عَظِيمٌ | وَلِلَّهِ | الْمَشْرِقُ | وَالْمَغْرِبُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور ان کے لیے | آخرت میں | عذاب عظیم ہے | اور اللہ کے لیے ہے | مشرق | اور مغرب |

اور آخرت میں عذاب عظیم ہے اور مشرق اور مغرب اللہ کے لیے ہے

فَأَيْنَمَا تُوَلُّوا فَثَمَّ وَجْهُ اللَّهِ إِنَّ اللَّهَ وَاسِعٌ عَلِيمٌ ﴿١١٥﴾

| فَأَيْنَمَا | تُوَلُّوا | فَثَمَّ | وَجْهُ اللَّهِ | إِنَّ اللَّهَ | وَاسِعٌ عَلِيمٌ ﴿١١٥﴾ |
|---|---|---|---|---|---|
| پھر جس طرف بھی | تم رخ کروگے | پھر وہاں ہی ہے | اللہ کا چہرہ | بیشک اللہ | وسعت والا جاننے والا ہے |

پھر جس طرف بھی تم رخ کروگے (نماز میں) وہیں اللہ کا چہرہ ہے بیشک اللہ بہت وسعت والا جاننے والا ہے

وَقَالُوا اتَّخَذَ اللَّهُ وَلَدًا سُبْحَانَهُ بَلْ لَهُ مَا

| وَقَالُوا | اتَّخَذَ اللَّهُ | وَلَدًا | سُبْحَانَهُ | بَلْ | لَهُ | مَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور انہوں نے کہا | اللہ نے بنالی ہے | اَولاد | وہ (اس سے) پاک ہے | بلکہ | اس کے لیے ہے | جو کچھ |

اور انہوں نے کہا اللہ کی اولاد ہے نہیں وہ (اس سے) پاک ہے بلکہ جو کچھ

فِي السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ كُلٌّ لَهُ قٰنِتُونَ ﴿١١٦﴾

| فِي السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ | كُلٌّ | لَهُ | قٰنِتُونَ |
|---|---|---|---|
| آسمانوں اور زمین میں ہے | سب | اس کے لیے ہے | عاجزی کرنے والے ہیں |

آسمانوں اور زمین میں ہے سب اسی کی ملکیت ہے اور سب اسی کے لیے عاجزی کرنے والے ہیں

بَدِيعُ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ وَإِذَا قَضَى أَمْرًا

| بَدِيعُ | السَّمَاوَاتِ | وَالْأَرْضِ | وَإِذَا | قَضَى | أَمْرًا |
|---|---|---|---|---|---|
| (وہ) انوکھا بنانے والا ہے | آسمانوں کا | اور زمین کا | اور جب | وہ فیصلہ کرتا ہے | کسی کام کا |

وہ آسمانوں اور زمین کو انوکھا بنانے والا ہے اور جب وہ کسی کام کا فیصلہ کرتا ہے

فَإِنَّمَا يَقُولُ لَهُ كُنْ فَيَكُونُ ﴿١١٧﴾ وَقَالَ الَّذِينَ

| فَإِنَّمَا | يَقُولُ | لَهُ | كُنْ | فَيَكُونُ ﴿١١٧﴾ | وَقَالَ | الَّذِينَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تو صرف | وہ کہتا ہے | اس کے لیے | ہو جا | تو وہ ہو جاتا ہے | اور کہا | ان لوگوں نے جو |

تو اس کام کے لیے صرف کہتا ہے ہو جا تو وہ (کام) ہو جاتا ہے۔ جو لوگ علم نہیں رکھتے

لَا يَعْلَمُونَ لَوْلَا يُكَلِّمُنَا اللَّهُ أَوْ تَأْتِينَا آيَةٌ

| آيَةٌ | تَأْتِينَا | أَوْ | يُكَلِّمُنَا اللَّهُ | لَوْلَا | لَا يَعْلَمُونَ |
|---|---|---|---|---|---|
| کوئی نشانی | (کیوں نہیں) آتی ہمارے پاس | یا | ہم سے کلام کرتا اللہ | کیوں نہیں | جو نہیں علم رکھتے |

انہوں نے کہا۔ اللہ ہم سے کلام کیوں نہیں کرتا یا ہمارے پاس کوئی نشانی (کیوں نہیں) آتی

كَذَلِكَ قَالَ الَّذِينَ مِنْ قَبْلِهِمْ مِثْلَ قَوْلِهِمْ

| مِثْلَ قَوْلِهِمْ | مِنْ قَبْلِهِمْ | الَّذِينَ | قَالَ | كَذَلِكَ |
|---|---|---|---|---|
| مثل ان کی بات کے | ان سے پہلے تھے | ان لوگوں نے جو | کہا تھا | اسی طرح |

اسی طرح ان جیسی بات ان سے پہلے لوگوں نے (بھی) کہی تھی

تَشَابَهَتْ قُلُوبُهُمْ قَدْ بَيَّنَّا الْآيَاتِ لِقَوْمٍ يُوقِنُونَ ﴿١١٨﴾

| لِقَوْمٍ يُوقِنُون | الْآيَاتِ | بَيَّنَّا | قَدْ | قُلُوبُهُمْ | تَشَابَهَتْ |
|---|---|---|---|---|---|
| جو یقین رکھتے ہیں | نشانیاں | ہم نے بیان کردی | بیشک | ان کے دل | ایک جیسے ہوگئے |

ان کے دل ایک جیسے ہوگئے بیشک ہم نے تو یقین رکھنے والوں کے لیے نشانیاں بیان کردیں

إِنَّا أَرْسَلْنَاكَ بِالْحَقِّ بَشِيرًا وَنَذِيرًا

| وَنَذِيرًا | بَشِيرًا | بِالْحَقِّ | أَرْسَلْنَاكَ | إِنَّا |
|---|---|---|---|---|
| اور ڈرانے والا (بنا کر) | خوشخبری دینے والا | حق کے ساتھ | آپ کو بھیجا | بیشک ہم نے |

ہم نے تو بیشک آپ ﷺ کو حق کے ساتھ خوشخبری سنانے والا اور ڈرانے والا (بنا کر) بھیجا ہے

وَلَا تُسئَلُ عَنْ أَصْحَابِ الْجَحِيمِ﴿١١٩﴾وَلَنْ تَرْضَى

| وَلَا | تُسئَلُ | عَنْ أَصْحَابِ الْجَحِيمِ﴿١١٩﴾ | وَلَنْ | تَرْضَى |
|---|---|---|---|---|
| اور نہیں | آپ سے سوال کیا جائے گا | دوزخ والوں کے بارے میں | اور ہر گز نہیں | راضی ہوں گے |
| اور آپ ﷺ سے دوزخ والوں کے بارے میں سوال نہیں کیا جائے گا یہود اور عیسائی آپ ﷺ سے ہر گز | | | | |

عَنْكَ الْيَهُودُ وَلَا النَّصَارَى حَتَّى تَتَّبِعَ مِلَّتَهُمْ

| عَنْكَ الْيَهُودُ | وَلَا | النَّصَارَى | حَتَّى | تَتَّبِعَ | مِلَّتَهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| یہود آپ سے | اور نہ | عیسائی | جب تک کہ | آپ پیروی کریں | انکے طریقے کی |
| راضی نہیں ہوں گے- جب تک کہ آپ ﷺ انکے طریقے کی پیروی نہ کریں | | | | | |

قُلْ إِنَّ هُدَى اللَّهِ هُوَ الْهُدَى وَلَئِنِ اتَّبَعْتَ أَهْوَاءَهُمْ

| قُلْ | إِنَّ | هُدَى اللَّهِ | هُوَ الْهُدَى | وَلَئِنِ | اتَّبَعْتَ | أَهْوَاءَهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کہہ دیجیے | بیشک | اللہ کی ہدایت | وہی ہدایت ہے | اور اگر | آپ نے پیروی کی | انکی خواہشات کی |
| آپ ﷺ کہہ دیجیے کہ بیشک اللہ کی ہدایت ہی ہدایت ہے اور اگر آپ ﷺ نے علم آنے کے | | | | | | |

بَعْدَ الَّذِي جَاءَكَ مِنَ الْعِلْمِ مَا لَكَ مِنَ اللَّهِ مِنْ وَلِيٍّ

| بَعْدَ الَّذِي | جَاءَكَ | مِنَ الْعِلْمِ | مَا لَكَ | مِنَ اللَّهِ | مِنْ وَلِيٍّ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس کے بعد جو | آگیا آپ کے پاس | علم میں سے | نہیں ہو گا آپ کے لیے | اللہ سے | کوئی حمایتی |
| بعد انکی خواہشات کی پیروی کی تو آپ ﷺ کو اللہ سے (بچانے والا) کوئی حمایتی | | | | | |

وَلَا نَصِيرٍ ﴿١٢٠﴾ الَّذِينَ اٰتَيْنٰهُمُ الْكِتَابَ يَتْلُونَهُ حَقَّ تِلَاوَتِهِ

| حَقَّ تِلَاوَتِهِ | يَتْلُونَهُ | الْكِتَابَ | اٰتَيْنٰهُمُ | الَّذِينَ | نَصِيرٍ ﴿١٢٠﴾ | وَلَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جیسا کہ اسے پڑھنے کا حق ہے | وہ اسے پڑھتے ہیں | کتاب | ہم نے دی | وہ لوگ جنہیں | کوئی مددگار | اور نہ |
| اور مددگار نہیں ہوگا۔وہ لوگ جنہیں ہم نے کتاب دی وہ اسے اس طرح پڑھتے ہیں جیسا کہ اسے پڑھنے کا حق ہے | | | | | | |

أُولَٰئِكَ يُؤْمِنُونَ بِهِ وَمَنْ يَكْفُرْ بِهِ فَأُولَٰئِكَ

| فَأُولَٰئِكَ | يَكْفُرْ بِهِ | وَمَنْ | بِهِ | يُؤْمِنُونَ | أُولَٰئِكَ |
|---|---|---|---|---|---|
| تو وہی لوگ ہیں | اسکے ساتھ کفر کرتا ہے | اور جو کوئی | اسکے ساتھ | ایمان لاتے ہیں | وہی لوگ |
| اور وہی ہیں جو اس پر ایمان لاتے ہیں اور جو کوئی اسکے ساتھ کفر کرتا ہے تو وہی | | | | | |

هُمُ الْخَاسِرُونَ ﴿١٢١﴾ يَا بَنِي إِسْرَائِيلَ اذْكُرُوا نِعْمَتِيَ الَّتِي أَنْعَمْتُ عَلَيْكُمْ

| عَلَيْكُمْ | أَنْعَمْتُ | الَّتِي | نِعْمَتِيَ | اذْكُرُوا | يَابَنِي إِسْرَائِيلَ | هُمُ الْخَاسِرُونَ ﴿١٢١﴾ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تم پر | میں نے انعام کی | وہ جو | میری نعمت | تم یاد کرو | اے بنی اسرائیل | خسارے پانے والے |
| خسارے پانے والے ہیں- اے بنی اسرائیل تم یاد کرو میری وہ نعمت جو میں نے تم پر انعام کی | | | | | | |

وَأَنِّي فَضَّلْتُكُمْ عَلَى الْعٰلَمِينَ ﴿١٢٢﴾ وَاتَّقُوا يَوْمًا

| يَوْمًا | وَاتَّقُوا | عَلَى الْعٰلَمِينَ ﴿١٢٢﴾ | فَضَّلْتُكُمْ | وَأَنِّي |
|---|---|---|---|---|
| اس دن سے | اور تم ڈرو | تمام جہانوں پر | فضیلت دی تم کو | اور بیشک میں نے |
| اور بیشک میں نے تمھیں تمام جہانوں پر فضیلت دی- اور تم اس دن سے ڈرو | | | | |

لَا تَجْزِى نَفْسٌ عَنْ نَفْسٍ شَيْئًا وَلَا يُقْبَلُ مِنْهَا عَدْلٌ

| لَا تَجْزِى | نَفْسٌ | عَنْ نَفْسٍ | شَيْئًا | وَلَا يُقْبَلُ | مِنْهَا | عَدْلٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں کام آئے گی | کوئی جان | کسی جان کے | کچھ بھی | اور نہیں قبول کیا جائے گا | اس سے | کوئی بدلہ |
| جس دن کوئی کسی کے کچھ بھی کام نہ آئے گا- اور نہ اس سے کوئی بدلہ قبول کیا جائے گا | | | | | | |

وَلَا تَنْفَعُهَا شَفَاعَةٌ وَلَا هُمْ يُنْصَرُونَ ﴿١٢٣﴾

| وَلَا | تَنْفَعُهَا | شَفَاعَةٌ | وَلَا | هُمْ يُنْصَرُونَ ﴿١٢٣﴾ |
|---|---|---|---|---|
| اور نہ | اُسے نفع دے گی | کوئی شفاعت | اور نہ | وہ مدد کئے جائیں گے |
| اور اُسے کوئی شفاعت نفع نہیں دے گی اور اُن کی کوئی مدد نہیں کی جائے گی | | | | |

وَإِذِ ابْتَلَى إِبْرَاهِيمَ رَبُّهُ بِكَلِمَاتٍ فَأَتَمَّهُنَّ

| وَإِذِ | ابْتَلَى | إِبْرَاهِيمَ | رَبُّهُ | بِكَلِمَاتٍ | فَأَتَمَّهُنَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| (اور یاد کرو) جب | آزمایا | ابراہیم کو | اسکے رب نے | چند کلمات کے ساتھ | تو اس نے پورا کردیا اُن کو |
| (اور یاد کرو) جب ابراہیمؑ کو اسکے رب نے چند کلمات کے ساتھ آزمایا تو اس نے اُن کو پورا کردیا | | | | | |

قَالَ إِنِّي جَاعِلُكَ لِلنَّاسِ إِمَامًا قَالَ وَمِنْ ذُرِّيَّتِي

| قَالَ | إِنِّي جَاعِلُكَ | لِلنَّاسِ | إِمَامًا | قَالَ | وَمِنْ ذُرِّيَّتِي |
|---|---|---|---|---|---|
| (اللہ نے) کہا | بیشک میں بناؤں گا تمھیں | لوگوں کے لیے | امام | (ابراہیمؑ نے) کہا | اور میری اَولاد میں سے؟ |
| (اللہ نے) کہا بیشک میں لوگوں کے لیے تمھیں امام بناؤں گا (ابراہیمؑ نے) کہا اور میری اَولاد میں سے؟ | | | | | |

قَالَ لَا يَنَالُ عَهْدِي الظّٰلِمِينَ﴿١٢٤﴾وَإِذْ جَعَلْنَا الْبَيْتَ

| قَالَ | لَا يَنَالُ | عَهْدِي | الظّٰلِمِينَ﴿١٢٤﴾ | وَإِذْ | جَعَلْنَا | الْبَيْتَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| (اللہ نے) کہا | نہیں پہنچتا | میرا عہد | ظالموں کو | اور جب | ہم نے بنایا | بیت اللہ کو |
| (اللہ نے) کہا میرا عہد ظالموں کو نہیں پہنچتا- اور جب ہم نے بیت اللہ کو | | | | | | |

مَثَابَةً لِلنَّاسِ وَأَمْنًا وَاتَّخِذُوا مِنْ مَقَامِ إِبْرَاهِيمَ مُصَلًّى

| مَثَابَةً | لِلنَّاسِ | وَأَمْنًا | وَاتَّخِذُوا | مِنْ مَقَامِ إِبْرَاهِيمَ | مُصَلًّى |
|---|---|---|---|---|---|
| باربارلوٹنے کی جگہ | لوگوں کے لیے | اور امن کی جگہ | اور (حکم دیا کہ) تم بناؤ | مقام ابراہیم کو | نماز کی جگہ |
| لوگوں کے لیے باربارلوٹنے اور امن کی جگہ بنایا اور (حکم دیا کہ) تم مقام ابراہیم کو نماز کی جگہ بناؤ | | | | | |

وَعَهِدْنَا إِلَى إِبْرَاهِيمَ وَإِسْمَاعِيلَ أَنْ طَهِّرَا بَيْتِيَ لِلطَّائِفِينَ

| وَعَهِدْنَا | إِلَى إِبْرَاهِيمَ | وَإِسْمَاعِيلَ | أَنْ | طَهِّرَا | بَيْتِيَ | لِلطَّائِفِينَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور ہم نے حکم دیا | ابراہیم کی طرف | اور اسماعیل کی طرف | کہ | پاک کرو | میرے گھر کو | طواف کرنے والوں کے لیے |
| اور ابراہیمؑ اور اسماعیلؑ کو حکم دیا کہ میرے گھر کو طواف کرنے والوں، | | | | | | |

وَالْعَاكِفِينَ وَالرُّكَّعِ السُّجُودِ﴿١٢٥﴾

| وَالْعَاكِفِينَ | وَالرُّكَّعِ | السُّجُودِ |
|---|---|---|
| اور اعتکاف کرنے والوں (کے لیے) | اور رکوع کرنے والوں کے لیے | اور سجدہ کرنے والوں (کے لیے) |
| اعتکاف کرنے والوں اور رکوع وسجدہ کرنے والوں کے لیے پاک کریں۔ | | |

وَإِذْ قَالَ إِبْرَاهِيمُ رَبِّ اجْعَلْ هَذَا بَلَدًا آمِنًا

| وَإِذْ | قَالَ | إِبْرَاهِيمُ | رَبِّ | اجْعَلْ | هَذَا بَلَدًا | آمِنًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور جب | کہا | ابراہیمؑ نے | اے میرے رب! | تو بنا | اس شہر کو | امن والا |
| اور جب ابراہیمؑ نے کہا اے میرے رب! اس شہر کو امن والا بنا | | | | | | |

وَارْزُقْ أَهْلَهُ مِنَ الثَّمَرَاتِ مَنْ آمَنَ مِنْهُمْ بِاللَّهِ

| وَارْزُقْ | أَهْلَهُ | مِنَ الثَّمَرَاتِ | مَنْ | آمَنَ مِنْهُمْ | بِاللَّهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور رزق دے | اس کے رہنے والوں کو | پھلوں سے | جو (کوئی) | ان میں سے ایمان لایا | اللہ کے ساتھ |
| اور اس کے رہنے والوں کو پھلوں کا رزق دے جو اللہ | | | | | |

وَالْيَوْمِ الْآخِرِ قَالَ وَمَنْ كَفَرَ فَأُمَتِّعُهُ قَلِيلًا ثُمَّ

| وَالْيَوْمِ الْآخِرِ | قَالَ | وَمَنْ كَفَرَ | فَأُمَتِّعُهُ | قَلِيلًا |
|---|---|---|---|---|
| اور یوم آخرت پر | (اللہ) نے کہا | اور جس نے کفر کیا | تو پھر میں فائدہ دوں گا اسے | تھوڑا سا |
| اور یوم آخرت پر ایمان لائے۔(اللہ) نے کہا اور جس نے کفر کیا تو اسے بھی تھوڑا سا فائدہ دوں گا | | | | |

أَضْطَرُّهُ إِلَى عَذَابِ النَّارِ وَبِئْسَ الْمَصِيرُ ﴿١٢٦﴾ وَإِذْ

| ثُمَّ | أَضْطَرُّهُ | إِلَى عَذَابِ النَّارِ | وَبِئْسَ الْمَصِيرُ ﴿١٢٦﴾ | وَإِذْ |
|---|---|---|---|---|
| پھر | میں مجبور کر دوں گا اسے | آگ کے عذاب کی طرف | اور بری ہے وہ جانے کی جگہ | اور جب |
| پھر میں اسے آگ کے عذاب کی طرف مجبور کر دوں گا اور وہ جانے کی بری جگہ ہے اور جب | | | | |

يَرْفَعُ إِبْرَاهِيمُ الْقَوَاعِدَ مِنَ الْبَيْتِ وَإِسْمَاعِيلُ رَبَّنَا

| يَرْفَعُ إِبْرَاهِيمُ | الْقَوَاعِدَ | مِنَ الْبَيْتِ | وَإِسْمَاعِيلُ | رَبَّنَا |
|---|---|---|---|---|
| ابراہیمؑ بلند کر رہے تھے | بنیادیں | اللہ کے گھر کی | اور اسماعیل | (دعا کرتے ہوئے) اے ہمارے رب |
| ابراہیمؑ اور اسماعیلؑ اللہ کے گھر کی بنیادیں بلند کر رہے تھے (یہ دعا کرتے ہوئے) اے ہمارے رب | | | | |

تَقَبَّلْ مِنَّا إِنَّكَ أَنْتَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ ﴿١٢٧﴾ رَبَّنَا

| تَقَبَّلْ مِنَّا | إِنَّكَ أَنْتَ | السَّمِيعُ ﴿١٢٧﴾ | الْعَلِيمُ | رَبَّنَا |
|---|---|---|---|---|
| تو قبول کر ہم سے (یہ نیکی) | بیشک تو ہی | سننے والا | جاننے والا ہے | اے ہمارے رب |
| تو ہم سے (یہ نیکی) قبول فرما- بیشک تو سننے والا اور جاننے والا ہے- اے ہمارے رب | | | | |

وَاجْعَلْنَا مُسْلِمَيْنِ لَكَ وَمِنْ ذُرِّيَّتِنَا أُمَّةً مُسْلِمَةً لَكَ

| وَاجْعَلْنَا | مُسْلِمَيْنِ لَكَ | وَمِنْ ذُرِّيَّتِنَا | أُمَّةً مُسْلِمَةً لَكَ |
|---|---|---|---|
| تو ہمیں بنا | اپنا فرمانبردار | اور (بنا) ہماری اولاد میں سے (بھی) | اپنی فرمانبردار جماعت |
| تو ہمیں اور ہماری اولاد میں سے (بھی) ایک جماعت کو اپنا فرمانبردار بنا- | | | |

وَأَرِنَا مَنَاسِكَنَا وَتُبْ عَلَيْنَا

| وَأَرِنَا | مَنَاسِكَنَا | وَتُبْ عَلَيْنَا |
|---|---|---|
| اور ہمیں سکھا | ہماری عبادت کے طریقے | اور ہم پر توجہ فرما |
| اور ہمیں ہماری عبادت کے طریقے سکھا اور ہم پر توجہ فرما | | |

إِنَّكَ أَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيمُ ﴿١٢٨﴾ رَبَّنَا

| رَبَّنَا | التَّوَّابُ الرَّحِيمُ ﴿١٢٨﴾ | إِنَّكَ أَنْتَ |
|---|---|---|
| اے ہمارے رب! | بہت زیادہ توبہ قبول کرنے والا رحم کرنے والا ہے | بیشک تو ہی ہے |
| بیشک تو ہی توبہ قبول کرنے والا رحم کرنے والا ہے- اے ہمارے رب! | | |

وَابْعَثْ فِيهِمْ رَسُولًا مِنْهُمْ يَتْلُو عَلَيْهِمْ آيَاتِكَ

| آيَاتِكَ | عَلَيْهِمْ | يَتْلُوا | مِنْهُمْ | رَسُولًا | فِيهِمْ | وَابْعَثْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تیری آیات | ان پر | وہ تلاوت کرے | انہی میں سے | ایک رسول | ان میں | اور تو اٹھا(مقرر کر) |
| اور تو ان میں انہی میں سے ایک رسول مقرر کر جو ان پر تیری آیات تلاوت کرے، | | | | | | |

وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتَابَ وَالْحِكْمَةَ وَيُزَكِّيهِمْ إِنَّكَ أَنْتَ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ ﴿١٢٩﴾

| الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ ﴿١٢٩﴾ | إِنَّكَ أَنْتَ | وَيُزَكِّيهِمْ | وَالْحِكْمَةَ | الْكِتَابَ | وَيُعَلِّمُهُمُ |
|---|---|---|---|---|---|
| غالب حکمت والا ہے | بیشک تو ہی | اور ان کو پاک کرے | اور حکمت | کتاب | اور وہ ان کو سکھائے |
| ان کو کتاب و حکمت سکھائے اور ان کو پاک کرے- بیشک تو ہی غالب اور حکمت والا ہے | | | | | |

وَمَنْ يَرْغَبُ عَنْ مِلَّةِ إِبْرَاهِيمَ إِلَّا مَنْ سَفِهَ نَفْسَهُ

| سَفِهَ نَفْسَهُ | إِلَّا مَنْ | عَنْ مِلَّةِ إِبْرَاهِيمَ | يَرْغَبُ | وَمَنْ |
|---|---|---|---|---|
| بے وقوف بنالیا اپنے آپ کو | سوائے اس شخص کے جس نے | ملت ابراہیمؑ سے | بے رغبتی کرتا ہے | اور کون |
| اس شخص کے سوا کون ابراہیمؑ کے طریقے سے بے رغبتی کرتا ہے جس نے خود اپنے آپ کو بے وقوف بنالیا | | | | |

وَلَقَدِ اصْطَفَيْنَاهُ فِي الدُّنْيَا ۖ وَإِنَّهُ فِي الْآخِرَةِ لَمِنَ الصَّالِحِينَ ۱۳۰

| وَلَقَدِ | اصْطَفَيْنَاهُ | فِي الدُّنْيَا | وَإِنَّهُ | فِي الْآخِرَةِ | لَمِنَ الصَّالِحِينَ ۱۳۰ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور البتہ یقیناً | ہم نے چن لیا اس کو | اس دنیا میں | اور بیشک وہ | آخرت میں | البتہ نیک لوگوں میں سے ہے |
| اور یقیناً ہم نے ابراہیمؑ کو اس دنیا میں چن لیا اور آخرت میں وہ یقیناً نیک لوگوں میں سے ہے | | | | | |

إِذْ قَالَ لَهُ رَبُّهُ أَسْلِمْ ۖ قَالَ أَسْلَمْتُ

| إِذْ | قَالَ | لَهُ | رَبُّهُ | أَسْلِمْ | قَالَ | أَسْلَمْتُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جب | کہا | اس (ابراہیمؑ) سے | اس کے رب نے | تو فرمانبردار ہو جا | اس نے کہا | میں فرمانبردار ہو گیا |
| جب (ابراہیمؑ) سے اس کے رب نے کہا کہ تو فرمانبردار ہو جا تو اس (ابراہیمؑ) نے کہا کہ میں | | | | | | |

لِرَبِّ الْعٰلَمِينَ ۱۳۱ وَوَصَّىٰ بِهَا إِبْرَاهِيمُ بَنِيهِ وَيَعْقُوبُ

| لِرَبِّ الْعٰلَمِينَ ۱۳۱ | وَوَصَّىٰ | بِهَا | إِبْرَاهِيمُ | بَنِيهِ | وَيَعْقُوبُ |
|---|---|---|---|---|---|
| رب العالمین کے لیے | اور وصیت کی | اس کی | ابراہیم نے | اپنے بیٹوں کو | اور یعقوب نے (بھی) |
| رب العالمین کے لیے فرمانبردار ہو گیا۔ اور اسی کی وصیت ابراہیمؑ اور یعقوبؑ نے اپنے بیٹوں کو کی۔ | | | | | |

يَا بَنِيَّ إِنَّ اللَّهَ اصْطَفَىٰ لَكُمُ الدِّينَ فَلَا تَمُوتُنَّ

| يَا بَنِيَّ | إِنَّ اللَّهَ | اصْطَفَىٰ | لَكُمُ | الدِّينَ | فَلَا تَمُوتُنَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| اے میرے بیٹو! | بیشک اللہ نے | چن لیا ہے | تمہارے لیے | یہ دین | پھر ہر گز تمہیں موت نہ آئے |
| اے میرے بیٹو! بیشک اللہ نے تمہارے لیے یہ دین چن لیا ہے پھر ہر گز تمہیں موت نہ آئے | | | | | |

إِلَّا وَأَنْتُمْ مُسْلِمُونَ﴿١٣٢﴾أَمْ كُنْتُمْ شُهَدَاءَ إِذْ حَضَرَ يَعْقُوبَ الْمَوْتُ

| إِلَّا | وَأَنْتُمْ | مُسْلِمُونَ﴿١٣٢﴾ | أَمْ كُنْتُمْ | شُهَدَاءَ | إِذْ | حَضَرَ | يَعْقُوبَ | الْمَوْتُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مگر | اس حال میں کہ تم | مسلمان ہو | کیا تم تھے | موجود | جب | آئی | یعقوبؑ کو | موت |
| مگر اس حال میں کہ تم مسلمان ہو- کیا جب یعقوبؑ کو موت آئی تم موجود تھے | | | | | | | | |

إِذْ قَالَ لِبَنِيهِ مَا تَعْبُدُونَ مِنْ بَعْدِي قَالُوا

| إِذْ | قَالَ | لِبَنِيهِ | مَا | تَعْبُدُونَ | مِنْ بَعْدِي | قَالُوا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جب | اس نے کہا | اپنے بیٹوں سے | کس چیز کی | تم عبادت کروگے | میرے بعد | انہوں نے کہا |
| جب اس (یعقوبؑ) نے اپنے بیٹوں سے کہا میرے بعد تم کس کی عبادت کروگے انہوں نے کہا کہ | | | | | | |

نَعْبُدُ إِلَٰهَكَ وَإِلَٰهَ آبَائِكَ إِبْرَاهِيمَ وَإِسْمَاعِيلَ

| نَعْبُدُ | إِلَٰهَكَ | وَإِلَٰهَ آبَائِكَ | إِبْرَاهِيمَ | وَإِسْمَاعِيلَ |
|---|---|---|---|---|
| ہم عبادت کریں گے | تیرے معبود کی | اور تیرے باپ دادا کے الٰہ پر | (یعنی) ابراہیمؑ | اور اسماعیلؑ |
| ہم عبادت کریں گے آپ کی اور آپ کے باپ دادا ابراہیمؑ اور اسماعیلؑ | | | | |

وَإِسْحَاقَ إِلَٰهًا وَاحِدًا وَنَحْنُ لَهُ مُسْلِمُونَ﴿١٣٣﴾

| وَإِسْحَاقَ | إِلَٰهًا وَاحِدًا | وَنَحْنُ | لَهُ | مُسْلِمُونَ﴿١٣٣﴾ |
|---|---|---|---|---|
| اور اسحاقؑ | ایک معبود کی | اور ہم | اسی کے | فرمانبردار ہیں |
| اور اسحاقؑ کے معبود کی- جو ایک ہی معبود ہے اور ہم اسی فرمانبردار ہیں۔ | | | | |

تِلْكَ أُمَّةٌ قَدْ خَلَتْ  لَهَا مَا كَسَبَتْ وَلَكُمْ

| تِلْكَ | أُمَّةٌ | قَدْ | خَلَتْ | لَهَا مَا | كَسَبَتْ | وَلَكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ | ایک جماعت تھی | یقنیاً | گذر گئی | اس کے لیے ہے جو | اس نے کمایا | اور تمہارے لیے |

یہ ایک جماعت تھی جو گذر چکی اس کے لیے ہے جو اس نے کمایا اور تمہارے لیے ہے

مَا كَسَبْتُمْ وَلَا تُسْأَلُونَ عَمَّا كَانُوا يَعْمَلُونَ﴿١٣٤﴾

| مَا كَسَبْتُمْ | وَلَا | تُسْأَلُونَ | عَمَّا | كَانُوا | يَعْمَلُونَ﴿١٣٤﴾ |
|---|---|---|---|---|---|
| جو تم نے کمایا | اور نہیں | تم سوال کئے جاؤ گے | اس کے بارے میں جو | وہ تھے | عمل کرتے |

جو تم نے کمایا اور تم سے اُن کے عمل کے بارے میں سوال نہیں کیا جاے گا

وَقَالُوا كُونُوا هُودًا أَوْ نَصَارَى تَهْتَدُوا  قُلْ بَلْ مِلَّةَ إِبْرَاهِيمَ

| وَقَالُوا كُونُوا | هُودًا أَوْ نَصَارَى | تَهْتَدُوا | قُلْ | بَلْ | مِلَّةَ | إِبْرَاهِيمَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور انہوں نے کہا ہو جاو | یہودی یا عیسائی | تو ہدایت پاوٴ گے | کہہ دیجیے | بلکہ | ملت (طریقے) | ابراہیم کے |

اور انہوں نے کہا یہودی یا عیسائی ہو جاوٴ تو ہدایت پاوٴ گے کہہ دیجیے بلکہ ہم ملّت ابراہیم کی پیروی کرتے ہیں

حَنِيفًا  وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِينَ﴿١٣٥﴾قُولُوا آمَنَّا بِاللَّهِ

| حَنِيفًا | وَمَا كَانَ | مِنَ الْمُشْرِكِينَ﴿١٣٥﴾ | قُولُوا | آمَنَّا | بِاللَّهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| جو حنیف تھے | اور وہ نہیں تھے | مشرکوں میں سے | (اے مسلمانو) تم سب کہو | ہم ایمان لائے | اللہ پر |

جو حنیف تھے اور وہ مشرکوں میں سے نہیں تھے-(اے مسلمانو) تم سب کہو ہم اللہ پر ایمان لائے

وَمَا أُنْزِلَ إِلَيْنَا وَمَا أُنْزِلَ إِلَى إِبْرَاهِيمَ وَإِسْمَاعِيلَ

| وَمَا | أُنْزِلَ | إِلَيْنَا | وَمَا | أُنْزِلَ | إِلَى إِبْرَاهِيمَ | وَإِسْمَاعِيلَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور(اس پر)جو | نازل کیا گیا | ہماری طرف | اور جو | نازل کیا گیا | ابراہیم کی طرف | اور اسماعیل |

اور(اس پر)جو ہماری طرف نازل کیا گیا اور جو ابراہیمؑ اور اسماعیلؑ

وَإِسْحَاقَ وَيَعْقُوبَ وَالْأَسْبَاطِ وَمَا أُوتِيَ مُوسَى وَعِيسَى

| وَإِسْحَاقَ | وَيَعْقُوبَ | وَالْأَسْبَاطِ | وَمَا | أُوتِيَ | مُوسَى وَعِيسَى |
|---|---|---|---|---|---|
| اور اسحاق | اور یعقوب | اور (اُنکی) اَولاد (کی طرف) | اور جو | دیے گئے | موسی اور عیسی |

اور اسحاقؑ اور یعقوبؑ اور (اُنکی) اَولاد (کی طرف) نازل کیا گیا اور جو موسیٰؑ اور عیسیٰؑ کو دیا گیا

وَمَا أُوتِيَ النَّبِيُّونَ مِنْ رَبِّهِمْ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ أَحَدٍ مِنْهُمْ

| وَمَا | أُوتِيَ | النَّبِيُّونَ | مِنْ رَبِّهِمْ | لَا نُفَرِّقُ | بَيْنَ | أَحَدٍ | مِنْهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور جو | دیئے گئے | انبیاء | اپنے رب کی طرف سے | ہم فرق نہیں کرتے | درمیان | کسی ایک کے | ان میں سے |

اور جو انبیاء کو ان کے رب کی طرف سے دیا گیا - ہم ان میں سے کسی ایک کے درمیان فرق نہیں کرتے

وَنَحْنُ لَهُ مُسْلِمُونَ﴿١٣٦﴾فَإِنْ آمَنُوا بِمِثْلِ مَا آمَنْتُمْ بِهِ

| وَنَحْنُ | لَهُ مُسْلِمُونَ﴿١٣٦﴾ | فَإِنْ | آمَنُوا | بِمِثْلِ مَا | آمَنْتُمْ | بِهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور ہم | اسی کے فرمانبردار ہیں | پھر اگر | وہ ایمان لائیں | اس چیز کے ساتھ کہ | تم ایمان لائے ہو | جس کے ساتھ |

اور ہم اسی کے فرمانبردار ہیں پھر اگر وہ اس پر ایمان لائیں جس پر تم ایمان لائے ہو

فَقَدِ اهْتَدَوْا ۖ وَإِنْ تَوَلَّوْا فَإِنَّمَا هُمْ فِي شِقَاقٍ

| فَقَدِ | اهْتَدَوْا | وَإِنْ | تَوَلَّوْا | فَإِنَّمَا هُمْ | فِي شِقَاقٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| تو یقیناً | وہ ہدایت یافتہ ہوگئے | اور اگر | وہ پھر جائیں | تو بس وہی ہیں | مخالفت میں |
| تو یقیناً وہ ہدایت یافتہ ہوگئے اور اگر وہ پھر جائیں تو پس وہی مخالفت میں ہیں | | | | | |

فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللَّهُ ۚ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ ﴿١٣٧﴾ صِبْغَةَ اللَّهِ

| فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللَّهُ | وَهُوَ | السَّمِيعُ الْعَلِيمُ ﴿١٣٧﴾ | صِبْغَةَ اللَّهِ |
|---|---|---|---|
| پھر ضرور کفایت کرے گا آپ کو اللہ | اور وہ | سننے والا جاننے والا ہے | اللہ کا رنگ (اختیار کرو) |
| پھر اللہ ضرور آپ کو کفایت کرے گا اور وہ سننے والا جاننے والا ہے اللہ کا رنگ (اختیار کرو) | | | |

وَمَنْ أَحْسَنُ مِنَ اللَّهِ صِبْغَةً ۖ وَنَحْنُ لَهُ عَابِدُونَ ﴿١٣٨﴾

| وَمَنْ | أَحْسَنُ | مِنَ اللَّهِ | صِبْغَةً | وَنَحْنُ | لَهُ | عَابِدُونَ ﴿١٣٨﴾ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور کون | زیادہ اچھا ہے | اللہ سے | رنگ میں | اور ہم | اسی کے | عبادت گزار ہیں |
| اور کون اللہ کے رنگ سے اچھا ہے اور ہم اسی کی عبادت کرتے ہیں | | | | | | |

قُلْ أَتُحَاجُّونَنَا فِي اللَّهِ وَهُوَ رَبُّنَا وَرَبُّكُمْ

| قُلْ | أَتُحَاجُّونَنَا | فِي اللَّهِ | وَهُوَ | رَبُّنَا | وَرَبُّكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| کہہ دیجیے | کیا تم ہم سے جھگڑتے ہو | اللہ کے بارے میں | حالانکہ وہی | ہمارا رب ہے | اور تمہارا رب ہے |
| کہہ دیجیے کیا تم اللہ کے بارے میں ہم سے جھگڑتے ہو حالانکہ وہی ہمارا اور تمہارا رب ہے | | | | | |

وَلَنَا أَعْمَالُنَا وَلَكُمْ أَعْمَالُكُمْ وَنَحْنُ

| وَنَحْنُ | أَعْمَالُكُمْ | وَلَكُمْ | أَعْمَالُنَا | وَلَنَا |
|---|---|---|---|---|
| اور ہم (تو) | تمہارے عمل ہیں | اور تمہارے لیے | ہمارے عمل ہیں | اور ہمارے لیے |
| اور ہمارے لیے ہمارے اعمال اور تمہارے لیے تمہارے اعمال ہیں اور ہم (تو) | | | | |

لَهُ مُخْلِصُونَ ﴿١٣٩﴾ أَمْ تَقُولُونَ إِنَّ إِبْرَاهِيمَ وَإِسْمَاعِيلَ وَإِسْحَاقَ

| وَإِسْحَاقَ | وَإِسْمَاعِيلَ | إِبْرَاهِيمَ | إِنَّ | أَمْ تَقُولُونَ | مُخْلِصُونَ ﴿١٣٩﴾ | لَهُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور اِسحاقؑ | اور اسماعیلؑ | ابراہیمؑ | بیشک | کیا تم کہتے ہو | خاص (عمل کرنے والے) | اس کے لیے |
| خاص اسی کے لیے عمل کرنے والے ہیں۔ کیا تم کہتے ہو بیشک ابراہیمؑ اور اسماعیلؑ اور اِسحاقؑ | | | | | | |

وَيَعْقُوبَ وَالْأَسْبَاطَ كَانُوا هُودًا أَوْ نَصَارَى قُلْ أَأَنْتُمْ أَعْلَمُ أَمِ اللَّهُ

| أَمِ اللَّهُ | أَعْلَمُ | أَأَنْتُمْ | قُلْ | هُودًا أَوْ نَصَارَى | كَانُوا | وَالْأَسْبَاطَ | وَيَعْقُوبَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یا اللہ؟ | زیادہ جانتے ہو | کیا تم | کہہ دیجیے | یہودی یا عیسائی؟ | وہ تھے | اور (ان کی) اولاد | اور یعقوب |
| اور یعقوبؑ اور (ان کی) اولاد یہودی یا عیسائی تھے کہہ دیجیے کیا تم زیادہ جانتے ہو یا اللہ؟ | | | | | | | |

وَمَنْ أَظْلَمُ مِمَّنْ كَتَمَ شَهَادَةً عِنْدَهُ

| عِنْدَهُ | شَهَادَةً | كَتَمَ | مِمَّنْ | أَظْلَمُ | وَمَنْ |
|---|---|---|---|---|---|
| (جو) اس کے پاس ہے | گواہی | چھپائی | اس سے جس نے | زیادہ ظالم ہے | اور کون |
| اور کون اس سے زیادہ ظالم ہے جس نے گواہی چھپائی (جو) اس کے پاس ہے | | | | | |

مِنَ اللّٰهِ ۚ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ﴿١٤٠﴾

| تَعْمَلُوْنَ ﴿١٤٠﴾ | عَمَّا | بِغَافِلٍ | وَمَا اللّٰهُ | مِنَ اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|
| تم عمل کرتے ہو | اس سے جو | غافل | اور اللہ نہیں ہے | اللہ کی طرف سے |

اللہ کی طرف سے ہے اور اللہ تمھارے اعمال سے غافل نہیں ہے

تِلْكَ اُمَّةٌ قَدْ خَلَتْ ۚ لَهَا مَا كَسَبَتْ

| مَا كَسَبَتْ | لَهَا | قَدْ خَلَتْ | اُمَّةٌ | تِلْكَ |
|---|---|---|---|---|
| جو اس نے کمایا | اس کے لیے ہے | یقنیاً گزر چکی | ایک اُمتّ تھی | وہ |

یقنیاً وہ ایک اُمتّ تھی جو گزر چکی اس کے لیے ہے جو اس نے کمایا

وَلَكُمْ مَا كَسَبْتُمْ ۚ وَلَا تُسْـَٔلُوْنَ عَمَّا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿١٤١﴾

| يَعْمَلُوْنَ ﴿١٤١﴾ | كَانُوْا | عَمَّا | وَلَا تُسْـَٔلُوْنَ | كَسَبْتُمْ | مَا | وَلَكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| عمل کرتے | وہ تھے | اس کے بارے | اور تم نہیں سوال کئے جاؤ گے | تم نے کمایا | جو | اور تمہارے لیے ہے |

اور تمہارے لیے ہے جو تم نے کمایا- اور جو کچھ وہ کرتے تھے اس کے بارے میں تم سے سوال نہیں کیا جائے گا

سَيَقُوْلُ السُّفَهَاۗءُ مِنَ النَّاسِ مَا وَلّٰىهُمْ عَنْ قِبْلَتِهِمُ

| عَنْ قِبْلَتِهِمُ | وَلّٰىهُمْ | مَا | مِنَ النَّاسِ | السُّفَهَاۗءُ | سَيَقُوْلُ |
|---|---|---|---|---|---|
| ان کے قبلے سے | پھیر دیا اِن (مسلمانوں) کو | کس چیز نے | لوگوں میں سے | بیوقف | عنقریب کہیں گے |

عنقریب بیوقف لوگ کہیں گے کہ کس چیز نے اِن مسلمانوں کو ان کے قبلے سے پھیر دیا

الَّتِي كَانُوا عَلَيْهَا قُلْ لِلَّهِ الْمَشْرِقُ

| الْمَشْرِقُ | لِلَّهِ | قُلْ | عَلَيْهَا | كَانُوا | الَّتِي |
|---|---|---|---|---|---|
| مشرق | اللہ کے لیے ہے | کہہ دیجیے | اس پر | تھے | وہ جو |
| جس پر وہ تھے کہہ دیجیے کہ مشرق | | | | | |

وَالْمَغْرِبُ يَهْدِي مَنْ يَشَاءُ إِلَى صِرَاطٍ مُسْتَقِيمٍ ﴿١٤٢﴾

| مُسْتَقِيمٍ ﴿١٤٢﴾ | صِرَاطٍ | إِلَى | مَنْ يَشَاءُ | يَهْدِي | وَالْمَغْرِبُ |
|---|---|---|---|---|---|
| سیدھے کی | راستے | طرف | جسے چاہتا ہے | وہ ہدایت دیتا ہے | اور مغرب |
| اور مغرب اللہ کے لیے ہے۔ وہ جسے چاہتا ہے سیدھے راستے کی طرف ہدایت دیتا ہے | | | | | |

وَكَذَلِكَ جَعَلْنَٰكُمْ أُمَّةً وَسَطًا لِتَكُونُوا شُهَدَاءَ

| شُهَدَاءَ | لِتَكُونُوا | وَسَطًا | أُمَّةً | جَعَلْنَٰكُمْ | وَكَذَلِكَ |
|---|---|---|---|---|---|
| گواہ | تاکہ تم ہو | درمیانی | اُمت | ہم نے بنایا تمھیں | اور اِسی طرح |
| اور اِسی طرح ہم نے تمھیں درمیانی اُمت بنایا تاکہ تم گواہ ہو | | | | | |

عَلَى النَّاسِ وَيَكُونَ الرَّسُولُ عَلَيْكُمْ شَهِيدًا

| شَهِيدًا | عَلَيْكُمْ | الرَّسُولُ | وَيَكُونَ | النَّاسِ | عَلَى |
|---|---|---|---|---|---|
| گواہ | تم پر | رسول | اور ہو | لوگوں | پر |
| لوگوں پر۔ اور رسول تم پر گواہ ہو | | | | | |

وَمَا جَعَلْنَا الْقِبْلَةَ الَّتِي كُنْتَ عَلَيْهَا

| عَلَيْهَا | كُنْتَ | الَّتِي | الْقِبْلَةَ | جَعَلْنَا | وَمَا |
|---|---|---|---|---|---|
| اُس پر | آپ ﷺ تھے | وہ جو کہ | اِس قبلہ کو | ہم نے بنایا | اور نہیں |

اور ہم نے نہیں بنایا اِس قبلہ کو جس پر آپ ﷺ تھے

إِلَّا لِنَعْلَمَ مَنْ يَتَّبِعُ الرَّسُولَ مِمَّنْ

| مِمَّنْ | الرَّسُولَ | يَتَّبِعُ | مَنْ | لِنَعْلَمَ | إِلَّا |
|---|---|---|---|---|---|
| اِس سے جو | رسول کا | اِتباع کرتا ہے | اِس (شخص) کو جو | تا کہ ہم جان لیں | مگر |

سوائے اس کے کہ ہم اِس (شخص) کو جان لیں جو رسول ﷺ کی اِتباع کرتا ہے اِس سے جو

يَنْقَلِبُ عَلَى عَقِبَيْهِ وَإِنْ كَانَتْ لَكَبِيرَةً إِلَّا عَلَى الَّذِينَ

| عَلَى الَّذِينَ | إِلَّا | لَكَبِيرَةً | وَإِنْ كَانَتْ | عَلَى عَقِبَيْهِ | يَنْقَلِبُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اِن لوگوں پر (بھاری نہیں) جنہیں | مگر | بڑی بھاری | اور بیشک (یہ بات) ہے | اَپنی ایڑیوں پر | پھر جائے |

اَپنی ایڑیوں پر پھر جائے اور بیشک (یہ بات) بڑی بھاری تھی مگر اِن لوگوں پر نہیں جنہیں

هَدَى اللَّهُ وَمَا كَانَ اللَّهُ لِيُضِيعَ إِيمَانَكُمْ إِنَّ اللَّهَ

| إِنَّ اللَّهَ | إِيمَانَكُمْ | لِيُضِيعَ | اللَّهُ | وَمَا كَانَ | هَدَى اللَّهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| بیشک اللہ | تمھارا اِیمان | کہ ضائع کرے | اللہ | اور نہیں ہے | اللہ نے ہدایت دی |

اللہ نے ہدایت دی۔ اور اللہ تمھارا اِیمان ضائع کرنے والا نہیں ہے۔ بلاشبہ اللہ

بِالنَّاسِ لَرَءُوفٌ رَحِيمٌ ﴿١٤٣﴾ قَدْ نَرَىٰ تَقَلُّبَ

| بِالنَّاسِ | لَرَءُوفٌ | رَحِيمٌ ﴿١٤٣﴾ | قَدْ | نَرَىٰ | تَقَلُّبَ |
|---|---|---|---|---|---|
| لوگوں پر | یقیناً بہت شفیق | رحم کرنے والا ہے | یقیناً | ہم دیکھتے ہیں | بار بار پلٹنا |
| لوگوں پر بہت شفیق اور نہایت رحم کرنے والا ہے۔ ہم یقیناً آپ ﷺ کے چہرے کا آسمان کی طرف بار بار پلٹنا دیکھتے ہیں | | | | | |

وَجْهِكَ فِي السَّمَاءِ فَلَنُوَلِّيَنَّكَ قِبْلَةً تَرْضَاهَا فَوَلِّ

| وَجْهِكَ | فِي السَّمَاءِ | فَلَنُوَلِّيَنَّكَ | قِبْلَةً | تَرْضَاهَا | فَوَلِّ |
|---|---|---|---|---|---|
| آپؐ کے چہرے کا | آسمان کی طرف | ہم پھیر دیں گے آپکو | اِس قبلے کی طرف | پسند کرتے ہیں اِسے | پس پھیر لیں |
| پس ہم ضرور ہم آپ ﷺ کے چہرے کو اِس قبلے کی طرف پھیر دیں گے جسے آپ ﷺ پسند کرتے ہیں | | | | | |

وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ وَحَيْثُ مَا كُنْتُمْ فَوَلُّوا

| وَجْهَكَ | شَطْرَ | الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ | وَحَيْثُ مَا | كُنْتُمْ | فَوَلُّوا |
|---|---|---|---|---|---|
| اَپنا چہرہ | طرف | مسجد حرام کی | اور جہاں کہیں بھی | تم ہو | تو پھیر لو |
| پس آپ ﷺ اَپنا چہرہ مسجد حرام کی طرف پھیر لیں اور جہاں کہیں بھی تم سب ہو | | | | | |

وُجُوهَكُمْ شَطْرَهُ وَإِنَّ الَّذِينَ أُوتُوا الْكِتَابَ لَيَعْلَمُونَ

| وُجُوهَكُمْ | شَطْرَهُ | وَإِنَّ الَّذِينَ | أُوتُوا | الْكِتَابَ | لَيَعْلَمُونَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اَپنے چہرے کو | اُس کی طرف | اور بیشک وہ لوگ جو | دیئے گئے | کتاب | وہ یقیناً جانتے ہیں |
| تو اپنا چہرہ اُسی (مسجد حرام) کی طرف پھیر لو ۔ اور بیشک وہ لوگ جنہیں کتاب دی گئی وہ یقیناً جانتے ہیں | | | | | |

أَنَّهُ الْحَقُّ مِنْ رَبِّهِمْ وَمَا اللَّهُ بِغَافِلٍ عَمَّا يَعْمَلُونَ﴿١٤٤﴾

| أَنَّهُ | الْحَقُّ | مِنْ رَبِّهِمْ | وَمَا اللَّهُ | بِغَافِلٍ | عَمَّا يَعْمَلُونَ﴿١٤٤﴾ |
|---|---|---|---|---|---|
| کہ بیشک وہ | حق ہے | اُن کے رب کی طرف سے | اور نہیں ہے اللہ | غافل | اِس سے جو وہ عمل کرتے ہیں |
| کہ بیشک وہ اُن کے رب کی طرف سے حق ہے اور اللہ ان کے اعمال سے غافل نہیں ہے | | | | | |

وَلَئِنْ أَتَيْتَ الَّذِينَ أُوتُوا الْكِتَابَ بِكُلِّ آيَةٍ مَا تَبِعُوا

| وَلَئِنْ | أَتَيْتَ | الَّذِينَ | أُوتُوا الْكِتَابَ | بِكُلِّ آيَةٍ | مَا تَبِعُوا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور یقیناً اگر | آپؐ لے آئیں | اِن لوگوں کے پاس | جو دیئے گئے کتاب | ہر قسم کی نشانی | تب بھی وہ پیروی نہیں کرینگے |
| اور یقیناً اگر آپ ﷺ اہل کتاب کے پاس ہر قسم کی نشانی لے آئیں تب بھی وہ آپ ﷺ کے قبلے کی پیروی نہیں کرینگے | | | | | |

قِبْلَتَكَ وَمَا أَنْتَ بِتَابِعٍ قِبْلَتَهُمْ وَمَا

| قِبْلَتَكَ | وَمَا | أَنْتَ | بِتَابِعٍ | قِبْلَتَهُمْ | وَمَا |
|---|---|---|---|---|---|
| آپؐ کے قبلے کی | اور نہ | آپؐ | پیروی کرنے والے ہیں | اُن کے قبلے کی | اور نہ |
| اور نہ ہی آپ ﷺ اُن کے قبلے کی پیروی کرنے والے ہیں۔ اور نہ | | | | | |

بَعْضُهُمْ بِتَابِعٍ قِبْلَةَ بَعْضٍ وَلَئِنِ اتَّبَعْتَ

| بَعْضُهُمْ | بِتَابِعٍ | قِبْلَةَ | بَعْضٍ | وَلَئِنِ | اتَّبَعْتَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اُن کا بعض | پیروی کرنے والا ہے | قبلے کی | بعض کے | اور یقیناً اگر | آپؐ نے پیروی کی |
| وہ آپس میں ایک دوسرے کے قبلے کی پیروی کرنے والے ہیں۔ اور یقیناً اگر آپ ﷺ نے اپنے پاس علم آجانے کے بعد | | | | | |

أَهْوَاءَهُمْ مِنْ بَعْدِ مَا جَاءَكَ مِنَ الْعِلْمِ إِنَّكَ إِذًا

| أَهْوَاءَهُمْ | مِنْ بَعْدِ | مَا جَاءَكَ | مِنَ الْعِلْمِ | إِنَّكَ | إِذًا |
|---|---|---|---|---|---|
| اُن کی خواہشات کی | اِس کے بعد | جو آگیا آپؐ کے پاس | علم میں سے | تو یقیناً آپؐ | اِس وقت |
| اُن کی خواہشات کی پیروی کی۔ تو اِس وقت آپ ﷺ | | | | | |

لَمِنَ الظَّالِمِينَ ﴿١٤٥﴾ الَّذِينَ آتَيْنَاهُمُ الْكِتَابَ يَعْرِفُونَهُ

| لَمِنَ | الظَّالِمِينَ ﴿١٤٥﴾ | الَّذِينَ | آتَيْنَاهُمُ | الْكِتَابَ | يَعْرِفُونَهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| ضرور (ہو جائیں گے) | ظالموں میں سے | وہ لوگ کہ | جن کو ہم نے دی | کتاب | وہ پہچانتے ہیں اُس (رسول) کو |
| ضرور ظالموں میں سے ہو جائیں گے۔ اہل کتاب اس رسول ﷺ کو اپنے بیٹوں | | | | | |

كَمَا يَعْرِفُونَ أَبْنَاءَهُمْ وَإِنَّ فَرِيقًا مِنْهُمْ

| كَمَا | يَعْرِفُونَ | أَبْنَاءَهُمْ | وَإِنَّ | فَرِيقًا | مِنْهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| جیسا کہ | وہ پہچانتے ہیں | اَپنے بیٹوں کو | اور بیشک | ایک گروہ | اُن میں سے |
| کی طرح پہچانتے ہیں۔ اور اُن میں سے ایک گروہ یقیناً | | | | | |

لَيَكْتُمُونَ الْحَقَّ وَهُمْ يَعْلَمُونَ ﴿١٤٦﴾ الْحَقُّ مِنْ رَبِّكَ

| لَيَكْتُمُونَ | الْحَقَّ | وَهُمْ | يَعْلَمُونَ ﴿١٤٦﴾ | الْحَقُّ | مِنْ رَبِّكَ |
|---|---|---|---|---|---|
| یقنیاً وہ چھپاتے ہیں | حق کو | حلانکہ وہ | جانتے ہیں | یہ حق ہے | آپ کے رب کی طرف سے |
| جانتے بوجھتے حق کو چھپاتا ہے۔ یہ حق آپ ﷺ کے رب کی طرف سے ہے | | | | | |

فَلَا تَكُونَنَّ مِنَ الْمُمْتَرِينَ ﴿١٤٧﴾ وَلِكُلٍّ وِجْهَةٌ هُوَ

| فَلَا | تَكُونَنَّ | مِنَ | الْمُمْتَرِينَ ﴿١٤٧﴾ | وَلِكُلٍّ | وِجْهَةٌ | هُوَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس آپ نہ | ہوں | سے | شک کرنے والوں میں | اور ہر ایک کے لیے | ایک سمت ہے | وہ |
| پس آپ ﷺ شک کرنے والوں میں سے نہ ہوں۔ اور ہر ایک کے لیے ایک سمت ہے | | | | | | |

مُوَلِّيهَا فَاسْتَبِقُوا الْخَيْرَاتِ أَيْنَ مَا تَكُونُوا

| مُوَلِّيهَا | فَاسْتَبِقُوا | الْخَيْرَاتِ | أَيْنَ مَا | تَكُونُوا |
|---|---|---|---|---|
| منہ پھیرنے والا ہے اُس کی طرف | پس تم ایک دوسرے سے آگے بڑھو | نیکیوں میں | جہاں کہیں بھی | تم ہو گے |
| جس کی طرف وہ منہ پھیرنے والا ہے۔ پس تم ایک دوسرے سے نیکیوں میں آگے بڑھو۔ جہاں کہیں بھی تم ہوں گے | | | | |

يَأْتِ بِكُمُ اللَّهُ جَمِيعًا إِنَّ اللَّهَ عَلَى كُلِّ شَيْءٍ

| يَأْتِ | بِكُمُ | اللَّهُ | جَمِيعًا | إِنَّ اللَّهَ | عَلَى | كُلِّ شَيْءٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تو لے آئے گا | تمھیں | اللہ | سب کو | بیشک اللہ | پر | ہر چیز |
| اللہ تم سب کو لے آئے گا۔ بیشک اللہ ہر چیز پر | | | | | | |

قَدِيرٌ ﴿١٤٨﴾ وَمِنْ حَيْثُ خَرَجْتَ فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ

| قَدِيرٌ ﴿١٤٨﴾ | وَمِنْ | حَيْثُ | خَرَجْتَ | فَوَلِّ | وَجْهَكَ | شَطْرَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قادر ہے | اور سے | جہاں | آپ نکلیں | تو پھیر لیں | اپنا چہرہ | جانب |
| قادر ہے۔ اور جہاں سے بھی آپ ﷺ نکلیں تو اپنا چہرہ | | | | | | |

الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ وَإِنَّهُ لَلْحَقُّ مِنْ رَبِّكَ وَمَا اللَّهُ بِغَافِلٍ

| الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ | وَإِنَّهُ | لَلْحَقُّ | مِنْ | رَبِّكَ | وَمَا اللَّهُ | بِغَافِلٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مسجد حرام کی | اور بیشک وہ | یقیناً حق ہے | سے | آپؐ کے رب کی طرف | اور نہیں ہے اللہ | غافل |
| مسجد حرام کی جانب پھیر لیں اور بیشک یہ آپ ﷺ کے رب کی طرف سے حق ہے اور اللہ | | | | | | |

عَمَّا تَعْمَلُونَ ﴿١٤٩﴾ وَمِنْ حَيْثُ خَرَجْتَ فَوَلِّ وَجْهَكَ

| عَمَّا | تَعْمَلُونَ ﴿١٤٩﴾ | وَمِنْ | حَيْثُ | خَرَجْتَ | فَوَلِّ | وَجْهَكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِس سے جو | تم عمل کرتے ہو | اور سے | جہاں | آپؐ نکلیں | تو پھیر لیں | اَپنا چہرہ |
| تمھارے اعمال سے غافل نہیں ہے۔ اور جہاں سے بھی آپ ﷺ نکلیں تو اَپنا چہرہ | | | | | | |

شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ وَحَيْثُ مَا كُنْتُمْ فَوَلُّوا وُجُوهَكُمْ

| شَطْرَ | الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ | وَحَيْثُ مَا | كُنْتُمْ | فَوَلُّوا | وُجُوهَكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| جانب | مسجد حرام کی | اور جہاں کہیں (بھی) | تم ہو (اے مسلمانوں) | تو پھیر لو | اپنے چہرے |
| مسجد حرام کی جانب پھیر لیں۔ اے مسلمانوں جہاں کہیں بھی تم ہو | | | | | |

شَطْرَهُ لِئَلَّا يَكُونَ لِلنَّاسِ عَلَيْكُمْ حُجَّةٌ إِلَّا

| شَطْرَهُ | لِئَلَّا | يَكُونَ | لِلنَّاسِ | عَلَيْكُمْ | حُجَّةٌ | إِلَّا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اُسی کی جانب | تا کہ نہ | رہے | لوگوں کے لیے | تمھارے خلاف | کوئی حجت | مگر |
| تو اُسی کی جانب اپنے چہرے پھیر لو تا کہ لوگوں کے لیے تمھارے خلاف کوئی حجت نہ رہے سوائے | | | | | | |

الَّذِينَ ظَلَمُوا مِنْهُمْ فَلَا تَخْشَوْهُمْ وَاخْشَوْنِي

| الَّذِينَ | ظَلَمُوا | مِنْهُمْ | فَلَا | تَخْشَوْهُمْ | وَاخْشَوْنِي |
|---|---|---|---|---|---|
| ان لوگوں کے جنھوں نے | ظلم کیا | ان میں سے | پس نہ | تم ان سے ڈرو | اور (بلکہ) مجھ ہی سے ڈرو |

سوائے ان لوگوں کے جنھوں نے ان میں سے ظلم کیا۔ پس تم ان سے نہ ڈرو اور (بلکہ) مجھ ہی سے ڈرو

وَلِأُتِمَّ نِعْمَتِي عَلَيْكُمْ وَلَعَلَّكُمْ تَهْتَدُونَ ۝١٥٠ كَمَا أَرْسَلْنَا

| وَلِأُتِمَّ | نِعْمَتِي | عَلَيْكُمْ | وَلَعَلَّكُمْ | تَهْتَدُونَ ۝١٥٠ | كَمَا | أَرْسَلْنَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور تاکہ میں پوری کروں | اپنی نعمت | تم پر | اور تاکہ تم | ہدایت پاؤ | جس طرح | ہم نے بھیجا |

اور تاکہ میں تم پر اپنی نعمت پوری کروں اور اس لیے بھی کہ تم ہدایت پاؤ۔ جس طرح ہم نے تم ہی میں سے

فِيكُمْ رَسُولًا مِنْكُمْ يَتْلُوا عَلَيْكُمْ اٰيٰتِنَا وَيُزَكِّيكُمْ

| فِيكُمْ | رَسُولًا | مِنْكُمْ | يَتْلُوا | عَلَيْكُمْ | اٰيٰتِنَا | وَيُزَكِّيكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تم میں | ایک رسول | تم (ہی) میں سے | وہ تلاوت کرتا ہے | تم پر | ہماری آیتیں | اور تمھیں پاک کرتا ہے |

ایک رسول بھیجا۔ وہ تم پر ہماری آیتیں تلاوت کرتا ہے، تمھیں پاک کرتا ہے،

وَيُعَلِّمُكُمُ الْكِتَابَ وَالْحِكْمَةَ وَيُعَلِّمُكُمْ مَّالَمْ تَكُونُوا تَعْلَمُونَ ۝١٥١

| وَيُعَلِّمُكُمُ | الْكِتَابَ | وَالْحِكْمَةَ | وَيُعَلِّمُكُمْ | مَّا | لَمْ تَكُونُوا | تَعْلَمُونَ ۝١٥١ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور سکھاتا ہے تمھیں | کتاب | اور حکمت | اور سکھاتا ہے تمھیں | وہ (باتیں) جو | نہیں تم تھے | جانتے |

تمھیں کتاب و حکمت سکھاتا ہے اور تمھیں وہ باتیں سکھاتا ہے جو تم نہیں جانتے تھے۔

فَاذْكُرُونِي أَذْكُرْكُمْ وَاشْكُرُوا لِي وَلَا تَكْفُرُونِ﴿١٥٢﴾يَاأَيُّهَا الَّذِينَ

| الَّذِينَ | يَا أَيُّهَا | تَكْفُرُونِ﴿١٥٢﴾ | وَلَا | وَاشْكُرُوا لِي | أَذْكُرْكُمْ | فَاذْكُرُونِي |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لوگوں جو | اے وہ | ناشکری کرو میری | اور نہ | اور تم میرا شکر کرو | میں تمھیں یاد رکھوں گا | پس تم مجھے یاد رکھو |

پس تم مجھے یاد رکھو میں تمھیں یاد رکھوں گا،میرا شکر ادا کرو اور میری ناشکری نہ کرو۔

آمَنُوا اسْتَعِينُوا بِالصَّبْرِ وَالصَّلَاةِ إِنَّ اللَّهَ مَعَ الصَّابِرِينَ﴿١٥٣﴾

| الصَّابِرِينَ﴿١٥٣﴾ | مَعَ | إِنَّ اللَّهَ | وَالصَّلَاةِ | بِالصَّبْرِ | اسْتَعِينُوا | آمَنُوا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| صبر کرنے والوں کے | ساتھ ہے | بیشک اللہ | اور نماز کے ساتھ | صبر کے ساتھ | تم مدد طلب کرو | ایمان لائے ہو |

اے ایمان والو! صبر اور نماز کے ساتھ مدد طلب کرو۔ بیشک اللہ صبر کرنے والوں کے ساتھ ہے

وَلَا تَقُولُواْ لِمَن يُقْتَلُ فِي سَبِيلِ ٱللَّهِ أَمْوَٰتُۢ ۚ

| أَمْوَٰتُۢ ۚ | فِي سَبِيلِ ٱللَّهِ | يُقْتَلُ | لِمَن | تَقُولُواْ | وَلَا |
|---|---|---|---|---|---|
| مُردے | اللہ کی راہ میں | قتل ہو جائیں | انھیں جو | تم کہو | اور نہ |

اور جو اللہ کی راہ میں قتل ہو جائیں تو اُنھیں مردہ نہ کہو

بَلْ أَحْيَآءٌ وَلَٰكِن لَّا تَشْعُرُونَ﴿١٥٤﴾

| تَشْعُرُونَ﴿١٥٤﴾ | لَّا | وَلَٰكِن | أَحْيَآءٌ | بَلْ |
|---|---|---|---|---|
| تم شعور رکھتے | نہیں | اور لیکن | (وہ)زندہ ہیں | بلکہ |

بلکہ وہ زندہ ہیں لیکن تم اس کا شعور نہیں رکھتے۔

وَلَنَبۡلُوَنَّكُم بِشَيۡءٖ مِّنَ ٱلۡخَوۡفِ وَٱلۡجُوعِ وَنَقۡصٖ

| وَلَنَبۡلُوَنَّكُم | بِشَيۡءٖ | مِّنَ | ٱلۡخَوۡفِ | وَٱلۡجُوعِ | وَنَقۡصٖ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور یقیناً ہم ضرور تمھیں آزمائیں گے | کسی چیز کے ساتھ | سے | خوف | اور بھوک (سے) | اور کمی (کرنے سے) |
| اور یقیناً ہم تمھیں خوف اور بھوک سے اور | | | | | |

مِّنَ ٱلۡأَمۡوَٰلِ وَٱلۡأَنفُسِ وَٱلثَّمَرَٰتِۗ وَبَشِّرِ ٱلصَّٰبِرِينَ ١٥٥

| مِّنَ ٱلۡأَمۡوَٰلِ | وَٱلۡأَنفُسِ | وَٱلثَّمَرَٰتِۗ | وَبَشِّرِ | ٱلصَّٰبِرِينَ ١٥٥ |
|---|---|---|---|---|
| مالوں میں سے | اور جانوں (میں) | اور پھلوں (میں) | اور خوش خبری دے دیجیے | صبر کرنے والوں کو |
| مالوں، جانوں اور پھلوں میں کمی کرنے سے آزمائیں گے اور صبر کرنے والوں کو خوش خبری دے دیجیے | | | | |

ٱلَّذِينَ إِذَآ أَصَٰبَتۡهُم مُّصِيبَةٞ قَالُوٓاْ إِنَّا لِلَّهِ

| ٱلَّذِينَ | إِذَآ | أَصَٰبَتۡهُم | مُّصِيبَةٞ | قَالُوٓاْ | إِنَّا | لِلَّهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ لوگ کہ | جب | انھیں پہنچتی ہے | کوئی مصیبت | تو کہتے ہیں | بیشک ہم | اللہ (ہی) کے لیے ہیں |
| جو لوگ مصیبت کے وقت کہتے ہیں کہ بیشک ہم اللہ ہی کے لیے ہیں | | | | | | |

وَإِنَّآ إِلَيۡهِ رَٰجِعُونَ ١٥٦ أُوْلَٰٓئِكَ عَلَيۡهِمۡ صَلَوَٰتٞ

| وَإِنَّآ | إِلَيۡهِ | رَٰجِعُونَ ١٥٦ | أُوْلَٰٓئِكَ | عَلَيۡهِمۡ | صَلَوَٰتٞ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور بیشک ہم | اُسی کی طرف | لوٹ کر جانے والے ہیں | یہ لوگ | اُن پر ہیں | مہربانیاں |
| اور بیشک ہمیں اُسی کی طرف لوٹ کر جانا ہے۔ انھی لوگوں پر | | | | | |

مِّن رَّبِّهِمۡ وَرَحۡمَةٞۖ وَأُوْلَٰٓئِكَ هُمُ ٱلۡمُهۡتَدُونَ ١٥٧

| مِّن رَّبِّهِمۡ | وَرَحۡمَةٞۖ | وَأُوْلَٰٓئِكَ هُمُ | ٱلۡمُهۡتَدُونَ ١٥٧ |
|---|---|---|---|
| اُن کے رب کی طرف سے | اور رحمت | اور یہی لوگ ہیں | ہدایت پانے والے |
| اُن کے رب کی طرف سے رحمت اور مہربانیاں ہیں اور یہی ہدایت پانے والے ہیں۔ | | | |

۞إِنَّ ٱلصَّفَا وَٱلۡمَرۡوَةَ مِن شَعَآئِرِ ٱللَّهِۖ

| إِنَّ | ٱلصَّفَا | وَٱلۡمَرۡوَةَ | مِن شَعَآئِرِ ٱللَّهِۖ |
|---|---|---|---|
| بیشک | صفا | اور مروہ | اللہ کی (عظمت کی) نشانیوں میں سے ہے |
| بیشک صفا اور مروہ اللہ کی عظمت کی نشانیوں میں سے ہے | | | |

فَمَنۡ حَجَّ ٱلۡبَيۡتَ أَوِ ٱعۡتَمَرَ فَلَا جُنَاحَ عَلَيۡهِ

| فَمَنۡ | حَجَّ | أَوِ ٱعۡتَمَرَ | فَلَا | جُنَاحَ | عَلَيۡهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| پھر جو شخص | حج کرے بیت اللہ کا | یا عمرہ کرے | تو نہیں | کوئی گناہ | اُس پر |
| پس جو شخص حج یا عمرہ کرے تو اُس پر اس کا کوئی گناہ نہیں | | | | | |

أَن يَطَّوَّفَ بِهِمَاۚ وَمَن تَطَوَّعَ خَيۡرٗا

| أَن | يَطَّوَّفَ | بِهِمَاۚ | وَمَن | تَطَوَّعَ | خَيۡرٗا |
|---|---|---|---|---|---|
| یہ کہ | وہ طواف کرے | اُن دونوں کا | اور جو کوئی | خوشی سے کرے | کوئی نیکی |
| کہ وہ اُن دونوں (صفا و مروہ) کا طواف کرے ۔ اور جو کوئی خوشی سے نیکی کرے | | | | | |

فَإِنَّ ٱللَّهَ شَاكِرٌ عَلِيمٌ ١٥٨ إِنَّ ٱلَّذِينَ يَكۡتُمُونَ

| يَكۡتُمُونَ | ٱلَّذِينَ | إِنَّ | عَلِيمٌ ١٥٨ | شَاكِرٌ | ٱللَّهَ | فَإِنَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| چھپاتے ہیں | وہ لوگ جو | بیشک | اور جاننے والا | قدردان | اللہ ہے | تو بیشک |
| تو بیشک اللہ قدردان اور جاننے والا ہے۔اللہ اور تمام لعنت کرنے والے ان لوگوں پر لعنت کرتے ہیں | | | | | | |

مَآ أَنزَلۡنَا مِنَ ٱلۡبَيِّنَٰتِ وَٱلۡهُدَىٰ مِنۢ بَعۡدِ مَا

| مِنۢ بَعۡدِ مَا | وَٱلۡهُدَىٰ | مِنَ ٱلۡبَيِّنَٰتِ | أَنزَلۡنَا | مَآ |
|---|---|---|---|---|
| اس کے بعد کہ | اور ہدایت | واضح دلائل میں سے | ہم نے نازل کیے | اس کو جو |
| جو ہمارے نازل کیے ہوئے واضح دلائل اور ہدایت کو ان کی کتاب میں | | | | |

بَيَّنَّٰهُ لِلنَّاسِ فِي ٱلۡكِتَٰبِ أُوْلَٰٓئِكَ يَلۡعَنُهُمُ ٱللَّهُ

| ٱللَّهُ | يَلۡعَنُهُمُ | أُوْلَٰٓئِكَ | فِي ٱلۡكِتَٰبِ | لِلنَّاسِ | بَيَّنَّٰهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اللہ | لعنت کرتا ہے اُن پر | یہ لوگ | کتاب میں | لوگوں کے لیے | ہم نے ان کو کھول کر بیان کر دیا |
| کھول کر بیان کر دینے کے بعد چھپاتے ہیں۔ | | | | | |

وَيَلۡعَنُهُمُ ٱللَّٰعِنُونَ ١٥٩ إِلَّا ٱلَّذِينَ تَابُواْ وَأَصۡلَحُواْ وَبَيَّنُواْ

| وَبَيَّنُواْ | وَأَصۡلَحُواْ | تَابُواْ | ٱلَّذِينَ | إِلَّا | ٱللَّٰعِنُونَ ١٥٩ | وَيَلۡعَنُهُمُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور کھول کر بیان کیا | اور (اپنی) اصلاح کر لی | توبہ کی | وہ لوگ جنھوں نے | مگر | لعنت کرنے والے | اور لعنت کرتے ہیں اُن پر |
| سوائے ان لوگوں کے جنھوں نے توبہ کی ،اپنی اصلاح کی اور کھول کر بیان کر دیا۔ | | | | | | |

فَأُولَٰٓئِكَ أَتُوبُ عَلَيۡهِمۡ وَأَنَا ٱلتَّوَّابُ ٱلرَّحِيمُ ﴿١٦٠﴾

| فَأُولَٰٓئِكَ | أَتُوبُ | عَلَيۡهِمۡ | وَأَنَا | ٱلتَّوَّابُ | ٱلرَّحِيمُ ﴿١٦٠﴾ |
|---|---|---|---|---|---|
| تو یہی لوگ ہیں | میں متوجہ ہوتا ہوں | اُن پر | اور میں | بہت زیادہ توبہ قبول کرنے والا | اور بار بار رحم کرنے والا |

تو میں اِنہی لوگوں پر متوجہ ہوتا ہوں اور میں انتہائی توبہ قبول کرنے والا اور بار بار رحم کرنے والا ہوں

إِنَّ ٱلَّذِينَ كَفَرُواْ وَمَاتُواْ وَهُمۡ كُفَّارٌ

| إِنَّ | ٱلَّذِينَ | كَفَرُواْ | وَمَاتُواْ | وَهُمۡ | كُفَّارٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| بیشک | وہ لوگ جنہوں نے | کفر کیا | اور مر گئے | اس حال میں کہ وہ | کافر ہی تھے |

بیشک وہ لوگ جنہوں نے کفر کیا اور کفر کی حالت میں مر گئے

أُولَٰٓئِكَ عَلَيۡهِمۡ لَعۡنَةُ ٱللَّهِ وَٱلۡمَلَٰٓئِكَةِ وَٱلنَّاسِ أَجۡمَعِينَ ﴿١٦١﴾

| أُولَٰٓئِكَ | عَلَيۡهِمۡ | لَعۡنَةُ | ٱللَّهِ | وَٱلۡمَلَٰٓئِكَةِ | وَٱلنَّاسِ | أَجۡمَعِينَ ﴿١٦١﴾ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تو یہ لوگ | ان پر | لعنت ہے | اللہ کی | اور فرشتوں کی | اور لوگوں کی | سب کی |

تو انہی پر اللہ، فرشتوں اور تمام کے تمام لوگوں کی لعنت ہے

خَٰلِدِينَ فِيهَا لَا يُخَفَّفُ عَنۡهُمُ ٱلۡعَذَابُ

| خَٰلِدِينَ | فِيهَا | لَا يُخَفَّفُ | عَنۡهُمُ | ٱلۡعَذَابُ |
|---|---|---|---|---|
| وہ ہمیشہ رہیں گے | اس (لعنت) میں | نہ ہلکا کیا جائے گا | اُن سے | عذاب |

وہ ہمیشہ اس لعنت میں رہیں گے۔ نہ اُن سے عذاب ہلکا کیا جائے گا

وَلَا هُمۡ يُنظَرُونَ ﴿١٦٢﴾ وَإِلَٰهُكُمۡ إِلَٰهٞ وَٰحِدٞۖ

| وَلَا | هُمۡ | يُنظَرُونَ ﴿١٦٢﴾ | وَإِلَٰهُكُمۡ | إِلَٰهٞ | وَٰحِدٞۖ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور نہ | وہ | مہلت ہی دیئے جائیں گے | اور تمھارا معبود | معبود | ایک ہی ہے |
| اور نہ ہی وہ مہلت ہی دیئے جائیں گے اور تمھارا معبود، معبود ایک ہی ہے | | | | | |

لَّآ إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ ٱلرَّحۡمَٰنُ ٱلرَّحِيمُ ﴿١٦٣﴾

| لَّآ | إِلَٰهَ | إِلَّا | هُوَ | ٱلرَّحۡمَٰنُ | ٱلرَّحِيمُ ﴿١٦٣﴾ |
|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | کوئی معبود (برحق) | مگر | وہی | بہت مہربان | نہایت رحم کرنے والا ہے |
| نہیں کوئی معبود (برحق) مگر وہی۔ بہت مہربان نہایت رحم کرنے والا ہے | | | | | |

إِنَّ فِي خَلۡقِ ٱلسَّمَٰوَٰتِ وَٱلۡأَرۡضِ وَٱخۡتِلَٰفِ

| إِنَّ | فِي | خَلۡقِ | ٱلسَّمَٰوَٰتِ | وَٱلۡأَرۡضِ | وَٱخۡتِلَٰفِ |
|---|---|---|---|---|---|
| بیشک | میں | تخلیق | آسمانوں کی | اور زمین کی | اور بدل بدل کر آنے جانے میں |
| بیشک آسمانوں اور زمین کی تخلیق میں، دن اور رات کے ادل بدل کر آنے جانے میں، | | | | | |

ٱلَّيۡلِ وَٱلنَّهَارِ وَٱلۡفُلۡكِ ٱلَّتِي تَجۡرِي فِي ٱلۡبَحۡرِ

| ٱلَّيۡلِ | وَٱلنَّهَارِ | وَٱلۡفُلۡكِ | ٱلَّتِي | تَجۡرِي | فِي | ٱلۡبَحۡرِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| رات | اور دن کے | اور کشتیوں (میں) | وہ جو | چلتی ہیں | میں | سمندر |
| اور سمندر میں لوگوں کو نفع پہنچانے والی چیزوں کو لے کر چلنے والی کشتیوں اور | | | | | | |

بِمَا يَنفَعُ ٱلنَّاسَ وَمَآ أَنزَلَ ٱللَّهُ

| بِمَا | يَنفَعُ | ٱلنَّاسَ | وَمَآ | أَنزَلَ | ٱللَّهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اِن چیزوں کے ساتھ جو | نفع دیتی ہیں | لوگوں کو | اور اس میں جو | نازل کیا ہے | اللہ نے |
| مردہ زمین کو زندہ کرنے والے پانی میں جو اللہ نے | | | | | |

مِنَ ٱلسَّمَآءِ مِن مَّآءٍ فَأَحۡيَا بِهِ ٱلۡأَرۡضَ

| مِنَ | ٱلسَّمَآءِ | مِن مَّآءٍ | فَأَحۡيَا | بِهِ | ٱلۡأَرۡضَ |
|---|---|---|---|---|---|
| سے | آسمان | پانی | پھر اُس نے زندہ کیا | اس کے ساتھ | زمیں کو |
| آسمان سے نازل کیا۔ | | | | | |

بَعۡدَ مَوۡتِهَا وَبَثَّ فِيهَا مِن كُلِّ دَآبَّةٍ

| بَعۡدَ | مَوۡتِهَا | وَبَثَّ | فِيهَا | مِن | كُلِّ | دَآبَّةٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بعد | اس کی موت کے | اور اس نے پھیلائے | اس (زمین) میں | سے | ہر قسم کے | جانور |
| اور (اللہ) کے زمین میں ہر قسم کے جانور پھیلائے جانے میں | | | | | | |

وَتَصۡرِيفِ ٱلرِّيَٰحِ وَٱلسَّحَابِ ٱلۡمُسَخَّرِ بَيۡنَ ٱلسَّمَآءِ وَٱلۡأَرۡضِ

| وَتَصۡرِيفِ | ٱلرِّيَٰحِ | وَٱلسَّحَابِ | ٱلۡمُسَخَّرِ | بَيۡنَ | ٱلسَّمَآءِ | وَٱلۡأَرۡضِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور پھیرنے (میں) | ہواؤں کے | اور ان بادلوں (میں) | جو پابند کر دیے گئے ہیں | درمیان | آسمان | اور زمین کے |
| اور ہواؤں کے پھیرنے اور ان بادلوں میں جو آسمان اور زمین کے درمیان پابند کر دیے گئے، | | | | | | |

لَأَيَٰتٖ لِّقَوۡمٖ يَعۡقِلُونَ ١٦٤ وَمِنَ ٱلنَّاسِ مَن يَتَّخِذُ

| لَأَيَٰتٖ | لِّقَوۡمٖ | يَعۡقِلُونَ ١٦٤ | وَمِنَ | ٱلنَّاسِ | مَن | يَتَّخِذُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً(ان سب میں)نشانیاں ہیں | ان لوگوں کے لیے | جو عقل کرتے ہیں | اور بعض | لوگ | وہ ہیں جو | بناتے ہیں |
| عقلمندوں کے لیے نشانیاں ہیں۔جو لوگ اللہ کے سوا دوسروں کو شریک بناتے ہیں | | | | | | |

مِن دُونِ ٱللَّهِ أَندَادٗا يُحِبُّونَهُمۡ كَحُبِّ ٱللَّهِۖ

| مِن دُونِ ٱللَّهِ | أَندَادٗا | يُحِبُّونَهُمۡ | كَحُبِّ | ٱللَّهِۖ |
|---|---|---|---|---|
| اللہ کے سوا(دوسروں کو) | شریک | وہ اُن سے محبت کرتے ہیں | جیسے محبت(کرنی چاہیے) | اللہ سے |
| اور اُن سے ایسی محبت کرتے ہیں جیسی کہ اللہ سے محبت کرنی چاہیے۔ | | | | |

وَٱلَّذِينَ ءَامَنُوٓاْ أَشَدُّ حُبّٗا لِّلَّهِۗ وَلَوۡ يَرَى

| وَٱلَّذِينَ | ءَامَنُوٓاْ | أَشَدُّ | حُبّٗا | لِّلَّهِۗ | وَلَوۡ | يَرَى |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور وہ لوگ جو | ایمان لائے | زیادہ سخت ہیں | محبت کرنے میں | اللہ سے | اور اگر | (دنیا میں)دیکھ لیں |
| اور ایمان والے تو اللہ سے محبت کرنے میں زیادہ سخت ہیں۔تو(مشرک)لوگ اگر جان لیں اس وقت کو جب | | | | | | |

ٱلَّذِينَ ظَلَمُوٓاْ إِذۡ يَرَوۡنَ ٱلۡعَذَابَ أَنَّ

| ٱلَّذِينَ | ظَلَمُوٓاْ | إِذۡ | يَرَوۡنَ | ٱلۡعَذَابَ | أَنَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ لوگ جنھوں نے | ظلم کیا | اس وقت کہ جب | وہ دیکھیں گے | عذاب کو | تو جان لیں گے کہ بیشک |
| ظالم لوگ عذاب کو یکھیں گے تو انہیں معلوم ہو جائے گا | | | | | |

ٱلۡقُوَّةَ لِلَّهِ جَمِيعٗا وَأَنَّ ٱللَّهَ شَدِيدُ ٱلۡعَذَابِ١٦٥

| ٱلۡقُوَّةَ | لِلَّهِ | جَمِيعٗا | وَأَنَّ | ٱللَّهَ | شَدِيدُ | ٱلۡعَذَابِ١٦٥ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قوت | اللہ ہی کے لیے ہے | تمام | اور بیشک | اللہ | شدید | عذاب دینے والا ہے |

کہ تمام قوت اللہ ہی کے لیے ہے اور بیشک اللہ شدید عذاب دینے والا ہے۔

إِذۡ تَبَرَّأَ ٱلَّذِينَ ٱتُّبِعُواْ مِنَ ٱلَّذِينَ ٱتَّبَعُواْ

| إِذۡ | تَبَرَّأَ | ٱلَّذِينَ | ٱتُّبِعُواْ | مِنَ | ٱلَّذِينَ | ٱتَّبَعُواْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جب | بیزار ہو جائیں گے | وہ لوگ جن کی | پیروی کی گئی | ان سے | جنھوں نے | پیروی کی تھی |

جس وقت پیشوا لوگ اپنے تابعداروں سے بیزار ہو جائیں گے

وَرَأَوُاْ ٱلۡعَذَابَ وَتَقَطَّعَتۡ بِهِمُ ٱلۡأَسۡبَابُ١٦٦

| وَرَأَوُاْ | ٱلۡعَذَابَ | وَتَقَطَّعَتۡ | بِهِمُ | ٱلۡأَسۡبَابُ١٦٦ |
|---|---|---|---|---|
| جب وہ دیکھیں گے | عذاب کو | اور (تو) منقطع ہو جائیں گے | ان کے | تمام (تعلقات) اسباب |

اور عذاب کو اپنی آنکھوں سے دیکھ لیں گے اور تمام رشتے ناتے ٹوٹ جائیں گے۔

وَقَالَ ٱلَّذِينَ ٱتَّبَعُواْ لَوۡ أَنَّ لَنَا كَرَّةٗ

| وَقَالَ | ٱلَّذِينَ | ٱتَّبَعُواْ | لَوۡ | أَنَّ | لَنَا | كَرَّةٗ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور کہیں گے | وہ لوگ جنھوں نے | اتباع کیا تھا | کاش | کہ بیشک | (ہو) ہمارے لیے | (دنیا میں) ایک بار واپسی |

اور تابعدار لوگ کہنے لگیں گے کہ کاش ہم دنیا کی طرف دوبارہ جائیں

فَنَتَبَرَّأَ مِنْهُمْ كَمَا تَبَرَّءُواْ مِنَّاۗ كَذَٰلِكَ

| كَذَٰلِكَ | مِنَّاۗ | تَبَرَّءُواْ | كَمَا | مِنْهُمْ | فَنَتَبَرَّأَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اسی طرح | ہم سے | وہ بیزار ہو گئے ہیں | جس طرح | ان سے | تو ہم بھی بیزار ہو جائیں گے |

تو ہم بھی ان سے بیزار ہو جائیں جیسے یہ ہم سے ہیں، اسی طرح

يُرِيهِمُ ٱللَّهُ أَعْمَٰلَهُمْ حَسَرَٰتٍ عَلَيْهِمْۖ

| عَلَيْهِمْۖ | حَسَرَٰتٍ | أَعْمَٰلَهُمْ | ٱللَّهُ | يُرِيهِمُ |
|---|---|---|---|---|
| ان پر | حسرتیں بنا کر | ان کے اعمال | اللہ | دکھائے گا ان کو |

اللہ انہیں ان کے اعمال دکھائے گا ان کو حسرت دلانے کو،

وَمَا هُم بِخَٰرِجِينَ مِنَ ٱلنَّارِ ١٦٧

| ٱلنَّارِ ١٦٧ | مِنَ | بِخَٰرِجِينَ | هُم | وَمَا |
|---|---|---|---|---|
| آگ | سے | نکلنے والے (کبھی بھی) | وہ | اور نہیں |

یہ ہرگز جہنم سے نہیں نکلیں گے۔

يَٰٓأَيُّهَا ٱلنَّاسُ كُلُواْ مِمَّا فِي ٱلْأَرْضِ

| ٱلْأَرْضِ | فِي | مِمَّا | كُلُواْ | ٱلنَّاسُ | يَٰٓأَيُّهَا |
|---|---|---|---|---|---|
| زمین (ہیں) | میں | ان چیزوں میں سے جو | تم کھاؤ | لوگوں | اے |

لوگو زمین کی حلال اور پاکیزہ چیزیں کھاؤ

حَلَٰلٗا طَيِّبٗا وَلَا تَتَّبِعُواْ خُطُوَٰتِ ٱلشَّيۡطَٰنِۚ

| حَلَٰلٗا | طَيِّبٗا | وَلَا | تَتَّبِعُواْ | خُطُوَٰتِ | ٱلشَّيۡطَٰنِۚ |
|---|---|---|---|---|---|
| حلال | پاکیزہ | اور مت | اتباع کرو | قدموں کے | شیطان کے |
| اور شیطان کے قدموں کی پیروی نہ کرو | | | | | |

إِنَّهُۥ لَكُمۡ عَدُوّٞ مُّبِينٌ ١٦٨ إِنَّمَا يَأۡمُرُكُم

| إِنَّهُۥ | لَكُمۡ | عَدُوّٞ | مُّبِينٌ ١٦٨ | إِنَّمَا | يَأۡمُرُكُم |
|---|---|---|---|---|---|
| بیشک وہ | تمھارا | دشمن ہے | کھلا | بیشک | وہ تمھیں حکم دیتا ہے |
| بیشک وہ تمھارا کھلا دشمن ہے۔ وہ تو تمھیں برائی اور بے حیائی کا حکم دیتا ہے | | | | | |

بِٱلسُّوٓءِ وَٱلۡفَحۡشَآءِ وَأَن تَقُولُواْ عَلَى ٱللَّهِ

| بِٱلسُّوٓءِ | وَٱلۡفَحۡشَآءِ | وَأَن | تَقُولُواْ | عَلَى | ٱللَّهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| برائی | اور بے حیائی کا | اور یہ کہ | تم کہو | پر | اللہ |
| اور یہ کہ تم اللہ کے متعلق ایسی بات کہو | | | | | |

مَا لَا تَعۡلَمُونَ ١٦٩ وَإِذَا قِيلَ لَهُمُ ٱتَّبِعُواْ

| مَا | لَا | تَعۡلَمُونَ ١٦٩ | وَإِذَا | قِيلَ | لَهُمُ | ٱتَّبِعُواْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ جو | نہیں | تم جانتے | اور جب | کہا جاتا ہے | ان سے | تم اتباع کرو |
| جس کا تمھیں علم نہیں۔ جب ان سے کہا جاتا ہے کہ تم اللہ کے | | | | | | |

مَآ أَنزَلَ ٱللَّهُ قَالُواْ بَلۡ نَتَّبِعُ مَآ

| مَآ | نَتَّبِعُ | بَل | قَالُواْ | ٱللَّهُ | أَنزَلَ | مَآ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اس چیز کا کہ | ہم تو اتباع کرینگے | بلکہ | تو کہتے ہیں | اللہ نے | نازل کیا | اس کا جو |
| نازل کردہ (احکامات) کا اتباع کرو تو وہ کہتے ہیں کہ وہ تو اپنے باپ دادا کے طریقے کا اتباع کرینگے | | | | | | |

أَلۡفَيۡنَا عَلَيۡهِ ءَابَآءَنَآۚ أَوَلَوۡ كَانَ ءَابَآؤُهُمۡ

| ءَابَآؤُهُمۡ | كَانَ | أَوَلَوۡ | ءَابَآءَنَآۚ | عَلَيۡهِ | أَلۡفَيۡنَا |
|---|---|---|---|---|---|
| ان کے باپ دادا | تھے | کیا (وہ اتباع کرینگے) اگرچہ | اپنے باپ دادا کو | اس پر | ہم نے پایا |
| کیا وہ اپنے باپ دادا کی اتباع کریں گے | | | | | |

لَا يَعۡقِلُونَ شَيۡـًٔا وَلَا يَهۡتَدُونَ ١٧٠

| يَهۡتَدُونَ ١٧٠ | وَلَا | شَيۡـًٔا | يَعۡقِلُونَ | لَا |
|---|---|---|---|---|
| وہ ہدایت پاتے (تھے) | اور نہ | کچھ بھی | عقل رکھتے (تھے) | نہ |
| اگرچہ وہ نہ عقلمند تھے اور نہ ہی ہدایت یافتہ تھے | | | | |

وَمَثَلُ ٱلَّذِينَ كَفَرُواْ كَمَثَلِ ٱلَّذِي يَنۡعِقُ

| يَنۡعِقُ | ٱلَّذِي | كَمَثَلِ | كَفَرُواْ | ٱلَّذِينَ | وَمَثَلُ |
|---|---|---|---|---|---|
| پکارتا ہے | اس شخص کی ہے جو | مانند مثال | کفر کیا | ان لوگوں کی جنھوں نے | اور مثال |
| کافروں کی مثال ایسی ہے جیسے کہ کوئی شخص کسی ایسے کو پکارے | | | | | |

بِمَا لَا يَسْمَعُ إِلَّا دُعَآءً وَنِدَآءً ۚ

| وَنِدَآءً ۚ | دُعَآءً | إِلَّا | يَسْمَعُ | لَا | بِمَا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور پکار کے | دعا | سوائے | وہ سنتا | نہیں | اس کو کہ |
| جو دعا اور پکار کے سوا کچھ نہیں سنتا۔ | | | | | |

صُمٌّۢ بُكْمٌ عُمْىٌ فَهُمْ لَا يَعْقِلُونَ ﴿١٧١﴾

| يَعْقِلُونَ ﴿١٧١﴾ | لَا | فَهُمْ | عُمْىٌ | بُكْمٌ | صُمٌّۢ |
|---|---|---|---|---|---|
| عقل رکھتے | نہیں | پس وہ | اندھے (ہیں) | گونگے (ہیں) | (وہ) بہرے ہیں |
| وہ بہرے، گونگے اور اندھے ہیں پس وہ عقل نہیں رکھتے | | | | | |

يَٰٓأَيُّهَا ٱلَّذِينَ ءَامَنُوا۟ كُلُوا۟ مِن طَيِّبَٰتِ

| طَيِّبَٰتِ | مِن | كُلُوا۟ | ءَامَنُوا۟ | ٱلَّذِينَ | يَٰٓأَيُّهَا |
|---|---|---|---|---|---|
| ان پاکیزہ چیزوں میں | سے | تم کھاؤ | ایمان لائے ہو | لوگوں جو | اے |
| مومنو! کھانے کی جو پاک چیزیں ہم نے تمھیں عطا کی ہیں | | | | | |

مَا رَزَقْنَٰكُمْ وَٱشْكُرُوا۟ لِلَّهِ إِن كُنتُمْ إِيَّاهُ تَعْبُدُونَ ﴿١٧٢﴾

| تَعْبُدُونَ ﴿١٧٢﴾ | إِيَّاهُ | إِن كُنتُمْ | لِلَّهِ | وَٱشْكُرُوا۟ | رَزَقْنَٰكُمْ | مَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| عبادت کرتے | خاص اسی کی | اگر ہو تم | اللہ کا | اور تم شکر کرو | ہم نے رزق دیا تمھیں | جو |
| ان میں سے کھاؤ اور اللہ کا شکر ادا کرو۔ اگر تم صرف اسی کی عبادت کرتے ہو تو۔ | | | | | | |

إِنَّمَا حَرَّمَ عَلَيْكُمُ ٱلْمَيْتَةَ وَٱلدَّمَ وَلَحْمَ ٱلْخِنزِيرِ

| إِنَّمَا | حَرَّمَ | عَلَيْكُمُ | ٱلْمَيْتَةَ | وَٱلدَّمَ | وَلَحْمَ ٱلْخِنزِيرِ |
|---|---|---|---|---|---|
| بیشک | اس نے تو حرام کیا ہے | تم پر | مُردار | خون اور | خنزیر کا گوشت |
| بیشک اللہ نے تم پر مُردار، خون، خنزیر کا گوشت اور وہ جانور | | | | | |

وَمَآ أُهِلَّ بِهِۦ لِغَيْرِ ٱللَّهِ ۖ فَمَنِ ٱضْطُرَّ

| وَمَآ | أُهِلَّ | بِهِۦ | لِغَيْرِ ٱللَّهِ ۖ | فَمَنِ | ٱضْطُرَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور وہ چیز کہ | پکاری گئی | وہ | غیر اللہ کے لیے | پھر جو شخص کہ | مجبور کر دیا گیا |
| جس پر ذبح کرتے ہوئے اللہ کے سوا کسی اور کا نام لیا گیا ہو حرام کر دیا ہے۔ لیکن وہ شخص گنہگار نہیں جو مجبوری کی | | | | | |

غَيْرَ بَاغٍ وَلَا عَادٍ فَلَآ إِثْمَ عَلَيْهِ ۚ

| غَيْرَ | بَاغٍ | وَلَا | عَادٍ | فَلَآ | إِثْمَ | عَلَيْهِ ۚ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| (بشرطیکہ وہ) نہ ہو | سرکشی کرنے والا | اور نہ | حد سے بڑھنے والا | تو نہیں | گناہ | اس پر |
| حالت میں سرکشی اور حد سے گزرے بغیر ان حرام چیزوں میں سے کچھ کھالے۔ | | | | | | |

إِنَّ ٱللَّهَ غَفُورٌ رَّحِيمٌ ﴿١٧٣﴾ إِنَّ ٱلَّذِينَ يَكْتُمُونَ

| إِنَّ | ٱللَّهَ | غَفُورٌ | رَّحِيمٌ ﴿١٧٣﴾ | إِنَّ | ٱلَّذِينَ | يَكْتُمُونَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | اللہ | معاف کرنے والا | اور رحم کرنے والا ہے | بیشک | وہ لوگ جو | چھپاتے ہیں |
| یقیناً اللہ معاف کرنے والا اور رحم کرنے والا ہے۔ جو لوگ اللہ کی نازل کردہ کتاب کی باتیں چھپاتے ہیں | | | | | | |

